# مناقبِ علی

موسوم بہ

# فضائلِ حیدری

از

شاہ فرید الدین عبدالشکور فرید مانکپوری

انڈین پریس لکھنؤ

انا مدینۃ العلم و علیٌ بابہا

رسول اللہ کریم و بعمل علی محمد علی

# خمسہ قصیدہ ہفت بند محتشم کاشی



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رُباعی

خمسے کو لئے ہاتھ میں شوق قلبی سے
جاتا ہی نجف جوش میں یثرب کی گلی سے
سائل ہی فرید آپ سے اے سیدِ عالم
انعام عطا آج ہو کچھ دستِ علی سے

السلام اے نقش کُن از نون و آت دلنشین
السلام اے عین علمت چشمہ عین الیقین
السلام اے نورِ رحمت وند وجودِ ما و طین
السلام اے سایہ ات خورشید رب العالمین
آسمان عز و تمکین آفتاب داد و دین

کون ہی تیرے سوا سرچشمۂ انوار غیب
بات جو نکلی زبان سے بن گئی اسرار غیب
قبضۂ قدرت میں تیرے ہی ہی کل سرِ غیب
مقصدِ تنزیل مبلغ مظہر اسرار غیب
مطلعِ تیلوۂ شاہد مقطع حبل المتین

دشتِ بطحا نور سے تیرے بنا ہے دشتِ خلد — وادیٔ ام القریٰ ہے جلوۂ گلگشتِ خلد

جملہ عالم پہ ہے قبضہ کیا ہے اک مشتِ خلد — مفتیٔ ہر چار دیوان خواجۂ ہر ہشتِ خلد

**داورِ ہر شش جہت اعظم امیر المومنین**

نور تیرا تھا درخشان جب نہ تھی بنیاد خلق — داد گر نے تیرے ہاتھون سے دلائی دادِ خلق

قوتِ دستِ الٰہی سامعِ فریادِ خلق — صورتِ معنیٔ فطرت باعثِ ایجادِ خلق

**بہترین نسلِ آدم نفسِ خیر المرسلین**

زیب دہ تختِ سعادت بارگاہِ قُل کفا — گوہرِ برجِ سخاوت شہسوارِ لافتےٰ

بادشاہِ ہل اتےٰ و نائبِ خیر الوریٰ — صاحبِ یوفون بالنذر آفتابِ انما

**قرة العین لعمرک نازشِ روح الامین**

پہونچے جب عرشِ معلےٰ پر رسولِ انس و جان — پردۂ وحدت مین دیکھا جلوۂ روئے نہان

یا علی پردے سے تیرا تھا یدِ طولا عیان — در جہان از روئے حشمت چو پنہانی در جہان

**بر زمین از روئے رفعت آسمانی بر زمین**

آپ سا ممکن ہو دنیا مین یہ ہے وہم و خیال — عقل حیران ہے مری دون آگے کس سے مثال

کر سکے کوئی بھی تجھ سے ہمسری یہ کیا مجال — مثلِ تو چون شبہ ایزد در ہمہ عالم محال

**در وجودِ ممکن نہ الا رحمت للعالمین**

ہون غلامِ حیدری کہتا نہین لاف و گزاف — عاشقانِ مرتضیٰ ہوتے نہین اہلِ خلاف

لو کہے دیتا ہون تم سے سن لو اب یہ صاف صاف — کاتبِ دیوانِ امرت موسیٰ دریا شگاف

**پردہ دارِ بامِ قصرت عیسیٰ گردون نشین**

پرتوِ خورشید سے ہر دم ہے ذرہ مستفیض — بادۂ حبِ علی سے قلبِ بینا مستفیض

کر دے مجکو جامِ من کنت سے مولا مستفیض — از عطائے دستِ فیاضِ تو دریا مستفیض

**وز ریاضِ نزہتِ طبعِ تو رضوان خوشہ چین**

میں لکھوں تیرا سراپا ہو یہ انداز جنوں — تم ہی بتلادو کہ میں تشبیہ تم کو کس سے دوں

بس یہی لازم ہے کاشی کی طرح ہر دم کہوں — نقش بند کاف و نون از بد فطرت تاکنوں

**ناکشیدہ چوں ہمہ خسار تو نقش مبین**

روئے حاجت ہے مرا اے مومنین کس کی طرف — جا رہا ہوں سر کے بل دیکھو مجھے سوئے نجف

کہہ رہا ہوں عجز سے شاہا زہے عز و شرف — عالم علم لدنی شہسوار لوکشف

**ناصر دین نفس پیغمبر امام المتقین**

گوہر نفس تو بوده اے ہمہ شایان عمرؐ — گوئے طاعت برده تو از سر چوگان عمرؐ

عمر جویائے تو باشد تو نئی جویان عمرؐ — ناشنیده از زبان مہد تا پایان عمرؐ

**بے رضائے حق ز تو حرف کراماً کاتبین**

گوہر وحدت تو باشی از سر کفواً احد — جلوۂ روئے محمدؐ داری از نور صمد

وصف تو ممکن نباشد از فریدت بے مدد — آنکہ مداحش خدا ہمدم رسولؐ اللہ بود

**گر کسے ہمتاش باشد ہم رسولؐ اللہ بود**

# بندِ دُوم

آپ ہین ہم بیکسون کے یا علی فریادرس — مصطفے کے ہمنشین اور دین کے میر عسس
یہ سکتے مشعل چرخ گرد ڈھونڈھا کرے صدہا برس — اے بغیر از مصطفے نابودہ ہمتا ئی تو کس

بستہ بر مہر تو ایزد مہر خود را ایں لعین بس

تیرے خاکِ پا سے ہے ترکیبِ جسمِ نہ فلک — تیرے خادم ہین یہ جن انسان اور حور و ملک
دیکھ لے جبتک نہ تیرے روے انور کی جھلک — مہرۂ مہر از گلوے صبح بر نارد فلک

گر نہ از مہرت بر آید صبح صادق را نفس

تونے پھیرا یا علی ہے پنجۂ خورشید راہ — رایتِ توحید حق تیرا علم نصرت پناہ
تو مجسم فتح ہے یا آیت فضل الہ — کاروان سالار جاہت چون کند آہنگ راہ

چرخ را بر دست پیش آہنگ بندد چون جرس

کون ہے جس کو تہور سے ہے تیرے انحراف — حال کیا دیکھا نہین اشتر کا ہے روز مصاف
واہ اے تیغ علی مرحب کے دو ٹکڑے تھے صاف — ضربت دست تو از دستان بدیدی در مصاف

مرغ روحش بیگمان از بیم بشکستے قفس

اللہ اللہ یا علی ہے مرتبہ تیرا بلند  جبرئیل با ذنا ہین تیرے در کے مستمند
آسمانِ عزوشان کا چرخ ہے تیرے سپند  در شکوہت رالبیرانِ معانی بر کشند

از رہ خفت کم آید بوقبیس از یک عدس

معجزے قوت کے ہین مشہو تیرے بیشمار  تونے گہوارے مین اژدر کو چیر کر پھینکا تہا مار
کیا حقیقت گیو کی کیا قوتِ اسفندیار  در شکوہِ صولتت دستان نیاید در شمار

در پرِ عنقائے مغرب کے شکوہ زد مگس

رحم تیرا مہرِ حق غصہ ترا خالق کا قہر  عرش تیرا چتر زرین بوریا ہے فرش دہر
آسمان قبضہ مین ہے زیر نگین ہین بر و بحر  چیست با قدرت سپہر دیست بارگاہ تو مہر

آن ز قدرت مستعار وین ز رایت مقتبس

قطرۂ اجلال مردیت چون در مکنون زند  بحر او صاف تو چشمک بر لب جیحون زند
جوش دریائے ولایت تا در بیچون زند  گر دل دریا عطایت موج بر گردون زند

اُلجہ گردون در ان گرداب نماید ہمچو خس

مرد میدانِ وغا ہو تم علے مرتضےٰ  کون تیرا جنگ مین ہمسر مقابل ہو سکا
خندق و خیبر مین تیری ذات تہی مشکلکشا  اندران میدان کہ مردان سعادت جو را

از رہ مردی عنان از دست برباید فرس

توکہ شیر حق بوی در غزدہ روز احد | خوش نمودی یا علی آن زور بازو صد
گر ببیند زخم تیغت را بروز جنگ دکد | نشتر شمشیر شیران روئے در شریان نهد

چون طبیب مرگ گیرد ساعد جان احبس

لرزش تیغ قضا سے ہو لرزتا کوہسار | خود قضا شمشیر پہ ہوتی ہو پھر پھر کر نثار
زیر ران دُلدل ہو جب دست خدا میں ذوالفقار | از میان مشرق میدان بر آئے مہر دار

رایت نصرت زپیش و رایت دولت زپس

پیش ازین گرچہ بعالم شہسواران بودہ اند | رخ نیا در دند پشت از غم بیم و گزند
چرخ را آری بگردن از سر خم کمند | خلق ہفت اقلیم اگر آن روز ہندستان شوند

از رہ مردی نیارد تاب میدان تو کس

سر ورا قوت تو داری از ید پروردگار | کے توانم وصف قدرت را کہ آرم در شمار
گر بر آری تیغ حق را در میان کارزار | صورت گردد مجسم فتح گوید آشکار

لا فتیٰ الا علی لا سیف الا ذوالفقار

# بند سوم

کوہ از عشقِ تو در دل لعل و جوہر یافتہ ‌ ‌ ‌ ہم صدف در بحر از حُبِ تو گوہر یافتہ
از تولّائے تو چرخ این مہر انور یافتہ ‌ ‌ ‌ اے سپہر عظمت از فرِ تو زیور یافتہ

آفتاب از سایۂ چترِ تو افسر یافتہ

خاک پائت کیمیا از قدرتِ پروردگار ‌ ‌ ‌ ملک دولت می نماید بر درت چہرہ دار
اے غبار کوئے تو اکسیر زر صد زر نثار ‌ ‌ ‌ از غبار درگہہ عرش احترامت آشکار

کیمیاگر نسخۂ گوگرد احمر یافتہ

طینتت را کرد برپا چونکہ حیّ لم یزل ‌ ‌ ‌ در تحیر ماند خود از بندشش حسن العمل
گفت ہمتایش بود احمد ورا دوفی المثل ‌ ‌ ‌ بر امید نقش رویت دست نقاش ازل

نقشہا بر سینۂ سکین چو من تو کمتر یافتہ

دیدۂ لطف الٰہی دہ چہ اینک درگمان ‌ ‌ ‌ مرد دہقانی چہ داند حال ملک خاوران
اے ندیدہ ساحل از ذاتِ بحرِ بیکران ‌ ‌ ‌ ہر کہ دستت را بدریا کرد نسبت بیگمان

رشحۂ دستِ ترا دریائے اخضر یافتہ

گر شوی آگاه از الله سر لا ده ہُو | خوش برآری لا تذر در جوش از ناگلو
شک نباید کرد اینجا راست باشد مو بمو | روز فتح البدر ابر دست دریا بار تو

**نسر طائر ز افلاک چون بط شناور یافته**

ای که در عشق تو باشم تفته جان با آه و درد | نیش زنبور محبت می چشاند نوش شہد
باش در حب علی با چشم خونین روی زرد | ہر که مہر مہر تو بر صفحہ جان نقش کرد

**مخزن ول را چو کان زر توانگر یافته**

نسبت با مصطفیٰ چون سجدہ گہ اندر نماز | او بحق مشغول بودہ تو با دیہہ نیاز
تیر قدرت برزده بر قصر رب بے نیاز | باز قدرت ہر کجا بال جلالت کرده باز

**طائران سدره را در زیر شہپر یافته**

ہر که جوید فیض ذاتت را ز روی قاعده | گو بخوانی سورهٔ انزل علینا مائده
تو بودی اسرار حق در جسم انسان آمده | ہر که اندر آفرینش لاف بالائی زده

**رفعتت را ز آفرینش پایه برتر یافته**

دست با فہمای فطرت او مگر دریافته | آنکه ذاتت را دم مشکلکشا پندا شته
از در مولائے قنبر زور بازو یافته | ہر که دست حاجت بر جود تو بردا شته

**تا قیامت دست خود را حاجت آور یافته**

مصطفیٰ از لاالہ چون علم افراشتہ　　بار دوش مصطفیٰ را دست تو برداشتہ
نکتۂ از رمز وحدت تو فرو نگذاشتہ　　با خدا و مصطفیٰ ارائے تو یک رو داشتہ

از خدا و مصطفیٰ شمشیرِ دو ختر یافتہ

نقش دلکش بودۂ از نقشہائے ماسوا　　سایۂ ذاتِ احد یا عکس ذات مصطفیٰ
گوہر شہوار باشی تو ز بحرِ مادرا　　ساقیٔ کوثر پچندان مدح باشد مر ترا

اے ز تو دریائے فطرت کان گوہر یافتہ

دُرجِ قلبت پُر بود از گوہر اجلالہا　　تو صدف پر مایہ باشی ہست این اجمالہا
دہر چہ بود آفرینش خود بگوید مالہا　　با صفائے گوہر پاک تو رضوان سالہا

خاکِ خجلت بر جبین آب کوثر یافتہ

ذاتِ تو آیت بود از صورت اکرامِ رب　　خود مسبب کردہ باشد بہر تو پیدا سبب
نقش اعظم ہست ذاتت از دو فور فضل رب　　گر نبودی ذات پاکت آفرینش را سبب

تا ابد حوا سترون بودی و آدم عذب

# بند چہارم

گوہر عرفان حق نور نشانے مصطفےٰ ۔ واقف اسرار رب سرّ نہان مصطفےٰ
پا نہادہ روز ہجرت بر مکان مصطفےٰ ۔ اے معظم کعبۂ اصل از بیان مصطفےٰ

قبلۂ دنیا و دین جان جہان مصطفےٰ

منکشف تھا آپ پر جو کچھ کہ تھا راز نہان ۔ پر شکر تھا غضب حق سے آپ کا کام و دہان
مصطفےٰ نے دی تھی کس کو عہد طفلی میں زبان ۔ وز نقود گوہر معنی لبالب شد دہان

تا نہادی لب بہ صوت بُرہان مصطفےٰ

عالم عرفان کی محشر تک کوئی پاتا نہ راہ ۔ گر وسیلہ آپکا ہوتا نہ اے عرفان پناہ
حاجب دربار حق اللہ رے تیرا عز و جاہ ۔ رہروان عالم تحقیق را نا بودہ راہ

بے زمین بوس در بر آستان مصطفےٰ

کیست ہمتا تو در لطف و سخا غیر تو کس ۔ شہسوار لافتے وصل اتے غیر تو کس
نیست در باطن وصی مصطفےٰ غیر تو کس ۔ اے باستحقاق بود از مصطفےٰ غیر تو کس

تا نہادہ پائے تمکین بر مکان مصطفےٰ

منقبت میں آپکی اے خسروِ والا ہمم | ہے بسجدہ صفحۂ کاغذ پہ ہے میرا قلم

گو بہت کی مدح تیری پھر بھی ہے وہ کم سے کم | گرچہ در عالم باقبالِ تو شاہا کردہ ام

آنچہ حسان کردہ در وقت از زبان مصطفیٰ

گلبن گلزار ابراہیم کا سرو چمن | خانۂ کعبہ کے بانی کا تو پہلا بت شکن

مدح تیری ہو نہیں سکتی کسی سے بو الحسن | لاف مداحی درین حضرت لمی آرم زدن

اے ثناخوان تو ایزد از زبان مصطفیٰ

کب ہوا سر بر کوئی دنیا میں تجھ سے جنگجو | پی گئی تلوار تیری کاٹ کر خونِ گلو

دین احمد کی ہے قائم تیرے دم سے آبرو | تیغت آن ابریست دریا دل کہ فتح الباد

تازہ دارد زآب نصرت بوستان مصطفیٰ

چون خدائے لم یزل آن حسن و بیت را نواخت | جملہ عالم در رہِ عشقت ز سر خود ببت باخت

دست قدرت گرچہ از حکمت فلکہا را بساخت | تا سپہر شرع رہ بر نور شمس ہرگز نتافت

از نور روشن تر مہ بر آسمان مصطفیٰ

از تولائی و دشمن ہر دو را دانی کہ کیست | این فرید حیدری از درد و غم خود گریست

بر امید مکرمت شاہا زدم ایام زیست | عرض حاجت بر تو حاجت نیست میدانی کہ چیست

حال اخلاص من اندر خاندان مصطفیٰ

نقش وصف تو مثال ذات کی صورت بہ بست
صورت تشبیہ نا مدرست از بالا و پست

از ہمہ برتر توئی گر بود باشد یا کہ ہست
رفعت بالائے امکان صورت ناممکن است

در بود ممکن بود قدر توان مصطفیٰ

بر درت آمد ز درد این درد مند لا دوا
دا بگیر از دست کلفت اے علی دست خدا

بر فرید بینوا شفقت بکن یا مرتضےٰ
منت خلقم بجان آورد رحمے کن شہا

وا رہان از منت خلقم بجانِ مصطفیٰ

بر نتابم تا شمارم از زبان برکات تو
با خدا و مصطفےٰ ممکن بود ادراک تو

نام نامی شد مشکل قاضی الحاجات تو
از زبان خلق بر ناید صفات ذات تو

در بر آید شود لا از زبان مصطفےٰ

با کہ گوید حال دل جز تو فرید پُر محن
رشک عیسیٰ زمانہ رحم کن بر حال من

المدد یا مرتضیٰ یا ایلیا یا بوالحسن
روئے رحمت بر متاب ای کام جان از روئے من

حسرت جان ہمبر یک نظر کن سوئے من

# بند پنجم ۵

اے تو ئی شاہ ولایت یا امیرالمومنین
ہم خدا دارد ولایت یا امیرالمومنین

گفت پیغمبر ثنایت یا امیرالمومنین
اے ستودہ مر خدایت یا امیرالمومنین

خواندہ نفس مصطفیت یا امیرالمومنین

بو تراب گفت حق از سر نقش بحر و بر
ہم بر حمت ساخت با احمد بعرست مستقر

جز بآغوش خدا جایت نباید در نظر
گر بود ہی بالاتر از عرش برین جائے دگر

گفتمے کانجاست جایت یا امیرالمومنین

حق نے بخشا ہی تجھے اعلیٰ سے اعلیٰ دستگاہ
مصحف ناطق ہی تو قرآن ہی تیرا گواہ

دست حق داماد احمد قطب دین غرت پناہ
انچہ تو شائستہ آنی ز روئے عز و جاہ

کس نداند جز خدایت یا امیرالمومنین

برش شمشیر ہی تیرے نہین ادنیٰ سا ستم
اُسکے گھایل کو جلا سکتا نہین عیسیٰ کا دم

دیکھ کر یہ شان تیری سب بنے ہین صم و بکم
سرکشان دہر را دردہ سر ہا زیر حکم

بازوئے زور آزمایت یا امیرالمومنین

مطلع انوار ذاتست از تو عالم مقتبس — پیش اجلال جلالت جرم فلکی شکل خس
از ادب بیرون نیاید بر زبان ہیچ نفس — مدح گر شایستۂ وصف تو باید گفت بس

کیست تا گوید ثنایت یا امیر المومنین

ہوگیا فیض کرم کا جب ترے دریا بلند — قلزم فطرت کا کھلکر بہگیا سب جوڑ بند
بھر لیا دامن کو سب نے جس قدر تھے مستمند — خازنانِ کان و دریا کیسہا پرساختند

روز بازار سخایت یا امیر المومنین

جوششِ فیضت بمخلوقات پیہم میرسد — ذرہ در کوہ لعل و قطرہ گوہر می شود
قطرۂ از جود گر بر دشت ہامون می چکد — بسکہ لعل اندر دل کان خاک بر سر میکند

از دل دریا عطایت یا امیر المومنین

بود خوابم اے بیادت صورت فرخ نہاد — نور گشتم ہیچ ناند ظلمت طبعم بیاد
در ہوائے دید چون چشم در صبحم کشاد — از نسیم باد نور وزی نشاید کرد یاد

پیش خُلق جان فزایت یا امیر المومنین

شاعر بیچارہ گر کونین را کاغذ کند — در مداد ش قلزم و گلکش نیستانے شود
تا بپایان کے رسد حرفے مگر ز ابجد بود — خاطر بیچون من شوریدہ خاطر کے کند

وصف ذات کبریایت یا امیر المومنین

جز تو کے دیگر بود میر اجل سیف و فرس — و ز خیالش این بود پیچد نفس اندر قفس
این کرامت ہم غلامت میکند از پیش و پس — آنچہ عیسیٰ از نفس می کرد مرے بود و بس

## از لب معجز نمایت یا امیر المومنین

شان و شوکت کا تری کب ہو سکے شمہ رقم — قبضۂ قدرت مین ہی شاہا ترے لوح و قلم
قیصر و کسریٰ ہو کوئی یا کہ ہو کاؤس و جم — ما ہمہ از درگہے لطفت گدائے می کنم

## اے ہمہ شاہان گدایت یا امیر المومنین

حق ستودہ اے علی اخلاص و ایثار ترا — جز منافق کے کند اے حیف انکار ترا
حق بداند یا محمد رمز اسرار ترا — فہم انسانی چہ داند عزت کار ترا

## کافرینش بر نیاید بار مقدار ترا

# بند ششم

کمترین بندگان جبریل دربان شماست — رشک صد سدره درازباب ایوان شماست
قوت حق امر نبی جانجان جان شماست — ایکه فرمان قضا موقوف فرمان شماست

دور دوران فلک دور ز دوران شماست

چشمهٔ نورت ز بحر نور یزدان آبجوست — تارسیده خضر در پایان همی در جستجوست
روی خوبت مطلع انوار از اسرار هوست — آفتاب کاسمان در سایهٔ اقبال اوست

پرتوی از لمعهٔ گوی گریبان شماست

عز و شوکت مرترا باشد ز درگاه جلیل — حسن معنی هم ترا داده زهی حسن جمیل
با محمد روز معراجش تو بودی هم کفیل — پیر مکتب خانهٔ ابداع یعنی جبرئیل

با همه ذهن و ذکا طفل دبستان شماست

چون الست ربکم رهبر ملی را آیتست — مصطفی در وجه معنی مرتضی را آیتست
ذات پاکت چونکه دین حق نما را آیتست — هرکجا در مجمع قرآن خدا را آیتست

از کمال فضل و رحمت خاصه شان شماست

جسم تو حسن معانی را حجاب پردہ ایست | قیس در چشمان باطن ہم لمعنی لیلی ایست
جز و معنی کل معنی را بہار و جلوہ ایست | چشمہ گز وے محیط آفرینش قطرہ ایست

قطرۂ از لجۂ دریائے احسانِ شماست

پیشہا از پیش بودی تو ز الطاف اتم | ہم نبودہ آدم و حوا نبودہ ہم عدم
خود تو فرمودی کہ خالِ بائے بسم اللہ منم | نسبت قدر ترا با اوج گردون چون کنم

زانکہ اوج او حضیضِ قدر دامان شماست

آن نباشد اصل نورش اے عجب این روشن است | نور گیرت از جمالت بر سما دین روشن است
چشم بندیہا بود او در جہان کین روشن است | انچہ گردون را بدو چشم جہان بین روشن است

جز دو قرصے نیست آن ہم فضلہ خوان شماست

مرغ ایوان تو دارد از قدر این دستگاہ | مرغ سدرہ باز می آید بسقفش ہم ز راہ
در خور منقار نبود انجم و خورشید و ماہ | قبۂ نُہ چرخ را چون دانہ بر چیند ز جاہ

مرغ تعظیمی کہ آن بر بام ایوان شماست

دست تو اے نی المثل ہمتائے دست کبریاست | انچہ ناممکن بود آن زیر امکان شماست
انچہ در کونین باشد آن ز لطفت ہم عطاست | ہر گہر کاندر ضمیر کان امکان شماست

صورت اظہار آن موقوف فرمانِ شماست

از تعدد چون بدنیا اک شماره بیش نیست  
آن صفتهایت کر احمد کرد آمے بیش نیست

آنکه رضوان دارد از کوثت بهایش بیش نیست  
آنچه از برے عالم امکان غبار بیش نیست

صورده چند زان رکن نه ارکان شماست

در فراقت یا علی مسکین فرید پر گناه  
آه و افغان می کشد از درد با حال تباه

بر امید آنکه روز کرده باشی اک نگاه  
بندهٔ بیچاره کاشتی از دل و جان بال و ماه

روز و شب در خط آمل ثناخوان شماست

لخت دل را عرضه کردم بر درت اے چاره ساز  
جوش قلبی را چه نسبت باشد از عشق مجاز

نالها بر سینم اے از سر سوز و گداز  
بر در دولت سرایت روئے بر خاک نیاز

با دلِ پر درد بر امید درمانِ شماست

چشم امید و کرم باید بسبحان داشتن  
و نگهبان روئے عطا از شاه مردان داشتن

نا امیدی کفر هست از فضل یزدان داشتن  
درد پنهان پیش درمان چند نتوان داشتن

عاقلی نبود ز درمان درد پنهان داشتن

# بند ہفتم

یا علی ہے ذات تیری مرجع ہر خاص و عام
کیوں نہ روضہ پر رہے زوّار کا یہ ازدحام

عالم بالا سے آتے ہیں ملک بہر سلام
تا نجف شد آفتاب دین و دولت را مقام

خاک او دارد شرف بر زمزم بیت الحرام

جانتے ہیں مرتبہ تیرا جو ارباب یقین
دمبدم لیتے ہیں تیرا نام صاحب یقین

تیرا ہی در تو ہے قصر دین کا باب یقین
کعبہ اصل است بیشک نزد ارباب یقین

زانکہ دارد عروۃ الوثقا درین در رو مقام

زوج زہرا شیر حق داماد خیر المرسلین
والد شبیر و شبر قاتل کفار دین

مصحف حق نفس پیغمبر امام اولین
آفتاب آسمان دین امیر المومنین

والی ملک ولایت حاکم دار السلام

مصحف حق کے ہو تم یا مرتضیٰ انجام وحی
آپکی توصیف میں ہے سورۂ انعام وحی

آپ ہی کے ہاتھ پر تھی حجت اتمام وحی
مبطل بنیاد بدعت منشئ احکام وحی

حاکم دین شریعت دافع کفر و ظلام

نور تیرا گر نہوتا کچھ نہوتا یہ جہان
گر نہو معنی تو پھر لازم نہین آتا بیان
تونے ممکن کر دیا ورنہ خلا تھا لامکان
سایہ لطفش بمعنی گر نبودے در جہان

### صورتے بودے جہان از روے معنی ناتمام

شمس کب پاتا یہ گردون کا درخشان تختگاہ
غرق ہو جاتا چہ ظلمت مین بشتیاک روے ماہ
دیکھ گر لیتے نہ تیرا اے علی یہ جلوہ گاہ
اے سریر سروری آوردہ از جاہ تو جاہ

### دین جہان آفرینش بردہ از نام تو نام

گر گیا نظروں سے سب کے اعتبار تخت جم
رکھدیا شاہوں نے تجکو دیکھ کر تیغ و علم
تیرا رتبہ کیا بیان ہو یا علی حق کی قسم
بر سریر احتشامت آفتاب از ذرہ کم

### بر زمین احترامت ذرہ خورشید احترام

تو ہمایون فال ہی مسعود طالع نیک بخت
لائے ہین وہ تجھپہ ایمان جو کہ تھے گمراہ سخت
دولت دنیا و دین حق نے تجھے دی یکلخت
با شکوہ شقہ و دستار رکن مسندت

### تاج جمشیدی چہ و تخت سلیمانی کدام

نام لیتے ہین ترا مشکل مین جو ہین نیک بد
فرد ہی مشکلکشائی مین تو اے لطف صمد
تیرے بردوں کا وہ رتبہ ہے نہین جسکی حد
انچہ در تعظیم و تمکین سلیمان میرود

### اندکے بود آن ہم از تعظیم سلمان تو دام

فطرت اسلام بھی کچھ ہو گئی بیمار و سست — فیض انفاس علی نے کر دیا چالاک و چست
کام دنیا کا تری خاطر سے ہوتا ہے درست — تیر تقدیر قضا پیوستہ در فرمان تست

نہد از روئے ادب بیرون ز فرمان تو گام

کیا لکھوں میں مدح تیری اے علی باخدا — جب محمدؐ نے تجھے ہے لحمک لحمی کہا
یہ مبارک ہو نصیری کو کہے جسکو خدا — نسبت با زمرۂ انسان خطا باشد خطا

گوہر پاکیزہ جوہر را چہ نسبت با رخام

ہیں ملک حیران تیرا دیکھ کر صدق و صفا — دھوم ہے نام علی کی تا بعرش کبریا
کہہ رہا ہے مثل کاشی کے فرید بے نوا — مثل تو جز مصطفےٰ صورت نہ بندد عقل را

معنی ایمان ما این است روشن والسلام

حب حیدر جس کے دل میں بن گیا نقش نگین — حق نے قربان کر دیا اسپر بہشت برترین
دے رہا ہے فضل سے انعام رب العالمین — زائران روضات را برور خلد برین

میرسد آواز طبتم فادخلوہا خالدین

# آغاز قصائد نعتیہ

## سبحان الذی اسریٰ

فروغ حسن بیحد سے کھلا یہ عشق کا پردا
لباس مجنوے بیخودی مین پوشیدہ تھی خود لیلےٰ

عیان ہین جزر و مد مین انجرات عشق بی پایان
فراق قطرۂ یم سی نہین ہی بحر بے پروا

کشش سمجھتے ہین جس کو ہی وہ حسن و عشق کا عالم
مفیض خاک قدرت ہو کہ ہو وہ عالم بالا

ضیا پیدا ہی نور روح مین نور مجرد سے
شمع کے نور کو مانع نہین فانوس کا پردا

کشش مین کل کے مفتون ہین یہ سب اجرام اجزائی
تڑپتے ہین کہ ہو حاصل وصال مبدء اعلیٰ

ہی برتر تحہ باسنے گو زیادہ قوت تتھر
دماغ و وہم مین سیل تخیل اُس سے ہی بالا

بھری ہی ایک دنیا فلسفہ کے کاسۂ سر مین
شعاع قوت قدرت سے روشن ہی دل دانا

ہر اک قوت کا مرجع ہی فقط وہ مبدء اعلیٰ
ہی حاصل ارتقا کا بازگشت منزل اُخرا

لطافت جسم انسانی ہی جوہر روح ارضی کا
شعاع نور قدرت سے بنا یہ نور کا پتلا

تعلق رکھتے ہین باطن مین کل اجسام نورانی
یہ جسم ظاہری ہی نور ازلی کا فقط پردا

جہان قطرۂ ماء معین یا جوہر ارضی
ہوائے عنصری سے بن گیا پیکر حباب آسا

حباب پیکر احمد مین وہ نور منور رہتا
ہوا وابستہ دامان قدرت سلسلہ جس کا

عروج جسم احمد روح آسا تھا شب اسرا
حجاب نور قدرت تھا مگر وہ عنصری پیرا

بنی تھی طینت احمد مگر نور عناصر سے
ضیا کہتے ہین جب ظاہر ہو جسم نور مین سایا

ہوا ثابت کہ جسم مصطفےٰ ظل الٰہی تھا
شب اسرا تھا پیوستہ جمال حق میں سایا

عبث ہی اعتراض التیام و خرق افلاک کی
وصال قطرہ و یم سے ہوا مجروح کب دریا

محمد مصطفےٰ کی ذات وہ نور مجسم ہی
عیاں ہی معنی صورت میں نور جلوہ یکتا

شب معراج کیا تھی اک کشش تھی نور برتر کی
نصیب جسم نورانی تھا وصل قوت اعلیٰ

عیاں ہی صاف دنیا پر کہ ہر ظاہر کا باطن ہے
ہیں باطن جملہ عالم کے مگر وہ سید والا

بطون اہل باطن نور ہی خلاق عالم کا
شعاع شمس سے ہی پیکر خاکی قمر آسا

جہان فلسفہ ادراک روحانی سے قاصر ہے
ہوا اب تک نہ اُس کو انکشاف قوت ادنیٰ

محمد نور قدرت ہیں بقول حضرت جامی
ز معراجش چہ می پرسی سبحان الذی اسرا

گئی یکدم میں بطحہ سے مکیں گنبد خضرا
مقام چرخ ہفتم تھا مکان مسجد اقصےٰ

فروغ نور باطن سے عیاں عرش معلیٰ تھا
شعاع نور میں حارج نہ تھا کچھ جسم کا پردا

معلم نور قدرت کا تھا بے نطق دہان گویا
کلام حق سے ثابت ہی فاوحیٰ عبدہ ما اوحیٰ

صلیب طور سے نسبت ہی کیا معراج احمد کو
یہ فرش خاک دنیا پر وہ واصل عالم بالا

محیط نور احمد تھا وہ نور خالق یکتا
فنا تھی ذات احمد کی مثال قطرہ دریا

سحاب قدرت حق نے لیا آغوش رحمت میں
خدا جانے کہ کیا تھا نور احمد کا پس پردا

**فریدی** شرح معراج محمد سخت مشکل ہی
خموشی معنئی دارد کہ باشد صورت گویا

# ممدِ روح

دماغ فلسفی کو وحدت ذرہ سے ہے چکر
کھلے کس طرح سے راز طلسم گنبد بے در

ہر اک جا نور افگن ہے ضیائے نظم بیضا ہی
قمر ہو شمس ہو دُر و گہر ہو یا کہ ہو اختر

نہین خبر ذرہا ہے نور قدرت عالم امکان
یہی بدتر یہی خوشتر یہی اندر یہی باہر

یہی ناسوت مین روشن یہی ملکوت کا جلوہ
یہی ہے عرض اور جوہر یہی ہے روح صد پیکر

ہوا سے دست قدرت سے ہوئی ذرات کو حرکت
طلسم عالم امکان مین پیدا ہو گئے جوہر

ہر اک ذرہ کو دعوی تھا ضیائے نجم ربی سے
مین وہ پیکر ہون عالم مین نہین ہمسر کوئی ہم

شرف تھا ذرہ عرضی کو کل ذرات عالم پر
غبار ذرہ خاکی ملایک کا ہوا افسر

لکھایا محضر طاعت کو کل مخلوق عالم سے
کہ پوشیدہ تھا اس پیکر مین سر خالق اکبر

وہی جو راز مخفی ذرہ خاکی مین نہان تھا
پیام وحدت حق لیکے آیا شکل پیغمبر

پیمبر کون سادہ رحمتِ عالم لقب جس کا
ہوئی ختم رسالت جس پہ جو نبیون کا ہی افسر

نمود صبح روشن ہے دلیل خسرو خاور
ضیائے طلعت احمد ہے شاہد وحدت داور

ہے عقدہ راز سربستہ یہ میم احمد مرسل
تعالی شانہ پیدا نہین اس میم کا ہمسر

محمد ذرہ وحدت ہے توحید حقایق کا
تشہد سے سکھایا سب کو راز وحدت اکبر

ممد روح و حمد حق و مد آیت وحدت
محمد کی صفت اور اک حد وصف سے بڑھکر

مٹایا دھبہ ہائے نیل شرک و کفر چہرے سے
پنہایا نو عروس دین کو توحید کا زیور

یہی بنیاد وحدت کی خدا کے گھر مین رحمت نے
بنایا کعبہ کو کعبہ نکالے شرک کے پتھر

دکھایا کل مومن اخوت کا باب عالم کو — مٹانے کو پڑھایا کفر کے توحید کا منتر

جو دیکھا چشم بینا سے ترے نورِ درخشان کو — جلی یہ آتش زردشت آخر بجھ گئی جلکر

تموج کر دیا پیدا اگر ذرات عالم مین — ترا جب ذرۂ وحدت ہوا اُن پر ضیا گستر

اٹھی اک روشنی وحدت کی ہر ذرے کے باطن سے — مجسم پیکر وحدت بنی اسلام مین آکر

مٹا دی برہمن کے دل سے اُلفت آب گنگا کی — دکھایا قلزم عرفان مین اُس کو چشمہ کوثر

مٹا دی الفت جسم جہل سر ہاے جاہل سے — بنایا اہل وحدت کا ہوے جاہل کے پیکر

بُرا مانا نہ احمد نے کبھی دشنام کافر پر — دعا اسلام کی دی اور بٹھایا اس کو چادر پر

مٹایا نام ظلمت کا شعاع امر ربی سے — دیا قرآن نورانی ہوے منسوخ سب دفتر

پڑھایا اک سبق سب کو مساوات و محبت کا — مسلمان سب برابر ہین نہین امنین کوئی احقر

بتایا امرِ حق سے مذہب اسلام کو فطرت — ہوئی سب امتون مین امت مرحوم یون بہتر

کوئی انکار کر سکتا نہین ہے فطرت حق سے — نہ انگارا ستارا ہو نہ اختر ہو کبھی اخگر

تمام عالم پہ ظاہر اب یہ احسان محمدؐ ہے — درستی کر رہے ہین اپنی وہ قرآن سے کچھ لیکر

مگر افسوس ہے تم پر سنو اے ذرۂ فطرت — جو بدتر تھے وہ خوشتر ہون جو بہتر تھے وہ ہون ابتر

اُٹھو اے ذرہ ہاے خاک بطحہ جوش مین آؤ — چمک اٹھو زمانے مین بنو توحید کے مظہر

دکھا دو وحدت قومی و ملت تم زمانے کو — دماغ کفر کو اس وحدت ذرہ سے ہو چکر

دعا خالق سے کرتا ہے فرید احقر و مضطر
رواں ہے آب جب تک ہر زمین ہے باد کو چکر

سرا باغ مین جب تک گل و بلبل کا ہو مسکن — ستارے آسمان پر ہون چمن مین ہون گل احمر

عروض جسم مین جب تک کہ ذرات عناصر ہون — رہے جب تک حیات جاودانی رُوح کا جوہر

بحق رحمت عالم حبیب خالق اکبر — بحق فاطمہ خاتون جنت شیر حق حیدر

بحق آن شباب اہل جنت سبط پیغمبر — شہ ہر دو سرا یعنی شہ شبیر اور شبر

بحق اہلبیت باصفا اصحاب نیک اختر — بحق آیۂ تطہیر و شانِ آیۂ کوثر

اشداء و رحماء بینہم مسلم کا مشرب ہو — گروہ مشرکین مین ہو عیان شان ہو لا اتر

فریدی کی تمنا ہے کہ دیکھے آنکھ سے اپنی
ملین ہفتاد و ملت مثال شیر اور شکر

## جہان پر سایہ افگن ہی سحاب قدرت باری

# خطبۂ وحدت

گئی شام عدم اب ہی نمود صبح بیداری
مشیت کر رہی خلقت عالم کی تیاری

چمک پیدا ہوئی افق مبین پر نور ساتر کی
خلا سب ہو گیا روشن جمال حق ہوا طاری

عجب صنع نہان تھی کار فرما خانہ قدرت
ید تخلیق کو لاحق نہ تھی ادنی سی دشواری

سحاب رحمت تخلیق سے تھی گوہر افشانی
پس پردہ جمال لم یزل المدری خودداری

کیا نور احد نے قالب لولاک مین جلوہ
قبائے مشکلم پر نقش تھی رحمت کی گلکاری

کھلا عقدہ یہ نور احمد بے میم ہی تجھ سے
غلاف قامت فانوس تھا دامان ستاری

شعاع قدرت کامل کا تو نجم درخشان تھا
جمود اک عالم امکان پر جب دم کر تھا طاری

خطیب خطبۂ وحدت تھا تو روز ازل بیشک
ملایک سامعین تھے نور تیرا تھا مگر قاری

نہان تھا گوہر رحمت ترا درج امانت مین
صلائے عام تھی مخلوق کو بہر خریداری

چھپایا منہ کو خفت سے سموات و جبل سب نے
فقط اک طینت آدم کا تھا پلہ مگر بھاری

ترا ہی نام تھا مقصود من کلمات ربی سے
ہوا القا تھا جو آدم کی سن کر گریہ و زاری

نقوش غیب سے ہوتی نہ یہ لوح مبین روشن
اگر ہوتی نہ اُس مین نام کی تیرے قلمکاری

ترے فیض و کرم سے ہو گیا اخگر گل خندان
پڑی جب آتش نمرود پر رحمت کی چنگاری

کوئی ادنیٰ سی تھی اک سانس تیرے خواب شیرین کی ملی عیسیٰ کو تھی ایسی تیرے دم سے روح بیداری
نوید حضرت عیسیٰ ہوئی فاران سے یون ظاہر درخشان نور ہاتھون مین لئے احمد تیغ قہاری

تعالیٰ شانہ تابان ہوا وہ نور بیداری یہ چمک اٹھی شعاع روئے انور سے زمین ساری
محمد چشمۂ وحدت ہی آب فیض ہی جاری جہان مین سایہ افگن ہی سحاب رحمتِ باری
درخشان نور رحمت ہی حریم خانۂ حق مین جلا سب خرمن عصیان پڑی حدت کی چنگاری
بتون کی رخصتی ہونے لگی بطحائے مکہ سے برہمن کر رہی ہین دیر مین اب گریہ و زاری
جمال جلوۂ حق تھا نہان قلب مصفا مین یہ خوش خوابی تھی خوش خوابی بیداری تھی بیداری
شمیم زلف عنبر بو سے تیرے مست ہے عالم خجل ہی نافہائے چین و تبت مشک تاتاری
مجسم خلق رب العالمین ذات مقدس ہے روا رکھی نہ تو نے دشمنون کی بھی دل آزاری
رسول حق نما تو باعث ایجاد عالم ہے مصور صورت تخلیق و صنع قدرت باری
معیشت معاشرت علم ادب عقل و تمدن سے سکھایا تو نے اک عالم کو آئین جہانداری
تری ذات منور نے درخشان کر دیا عالم گئی وہ جہل کی ظلمت مٹی اکدم سیہ کاری
جہان مین ضربت الا کا تیری جم گیا سکہ مٹایا قلب ظلمت سے وہ داغ عذر ناداری
مٹادی کلفت باطن شعاع نجم بلغ نے جلادی کاہن و رمال سب کی دلق مکاری
عجب نسخہ شفا کا تو نے بخشا تھا غلامون کو طبیب مصر عاجز تھا نہ پائی کوئی بیماری
دیا قانون محکم صورت تنزیل مین لا کر یہ وہ آئین قدرت ہی رہیگا حشر تک جاری
برہمن کو بنایا شیخ تسبیح تقدس سے شکستہ کر دیے سب رشتہ ہائے پیچ زناری۔

صفوف انبیا کی حق نے بخشی تجکو سرداری
ملی دیوان محشر کی ید قدرت سے مختاری

بپا اک حشر ہی عالم مین آ اے رحمت باری
ذرا تو دیکھ لے آنکھون سے امت کی سیہ کاری

اجالا کر دے اس ظلمت کدہ کو روے روشن سے
مریض درد و غم پر ہی شب عصیان بہت بہاری

رہین گے عیسی و مہدی کہانتک خواب نوشین مین
بر آمد قصر خفا سے ہون آیا وقت بیداری

ترا اسلام ہر جا مبتذل اور خوار عالم ہے
نہین معلوم تجکو کیا ہماری ذلت و خواری

دعا کرتا **فریدی** ہی کہو اے مومنین آمین
عروج دین احمد ہو خدایا سنلے یہ زاری

# شعاع نور

تھی کشش عشق کی یا حسن تھا ناز آفرین ‏ یا شعاع نور وحدت روح ختم المرسلین

پردہ کتم عدم سے کون تھا جلوہ فگن ‏ بانگ کن کس کی تھی آخر وہ صدائے دلنشین

طینت آدم مین کس کا نور تھا جلوہ فروز ‏ کون تھا مسجود عالم تھے فرشتے ساجدین

کیون ہوئی تکمیل خلقت کیون ہوئی تخلیق روح ‏ کیون زمین ظاہر ہوئی کیون ہے چرخ چنبرین

کیون بہار آئی چمن مین کیون گلونکی ہے قطار ‏ کسکے ذکر شوق مین ہے بلبل اندوہ گین

کیون بساط عرض پر جاری ہین نہرین بیشمار ‏ سبزۂ نورس بنا کیون غازۂ روئے زمین

کوہ و صحرا کی نمایش کس لئے مقصود ہے ‏ چشمۂ حیوان کو ہے کس نے دیا ماء معین

گل ہے کس کے رنگ مین سر تا بپا ڈوبا ہوا ‏ کس کے بوئے خوش پہ شیدا ہے جہان یاسمین

حسن عالم سوز مین کس کی یہ ہین نیرنگیان ‏ سینۂ عشاق مین یہ کون ہے عزلت گزین

کسکے شوق دید مین شمس الضحیٰ بیتاب ہے ‏ لیلیٰ واللیل نے کھولی ہے زلف عنبرین

عالم کون و مکان مین کون سا مطلوب ہے ‏ فرد عالم دلبری مین کون ہے وہ نازنین

جبرئیل حق ہے کس کے در کا ادنیٰ پاسبان ‏ کسکی خدمت کے صلے مین ہے لقب روح الامین

کس در دندان کے صدقہ مین ملی ہے آب و تاب ‏ آبرو کی بھیک کس سے پاتا ہے در ثمین

کسکی ذات پاک کا نور دو عالم ہے خطاب ‏ کون ہے جان جہان محبوب رب العالمین

بحر حیرت مین تھا غوطہ زن کہ آئی یہ صدا ‏ درد لب کر ذوق دل سے اے فرید دل حزین

سلموا یا قوم بل صلوا علی صدر الامین
مصطفی ما جاء الا رحمت اللعالمین

# تاج سعادت

جلوہ افزا تخت مغرب پر ہوا جس دم قمر / نذر دی خورشید خاور نے اُسے تیغ و سپر

فوج سیارہ ثوابت لیکے برجیس فلک / سامنے قصر معلی کے ہوا ہے جلوہ گر

خیمۂ چرخ دویم مین اک نیا سامان ہے / ہی عطارد کی زبان پر سورۂ نور مستر

بام چرخ سومی پر زہرہ ہی لمعہ فگن / جلوہ مستانہ سے بیہوش ہین اہل نظر

چرخ چارم پر مسیحا لیکے جام آفتاب / اک نگار دلربا کی دید کے ہین منتظر

قلعۂ پنجم فلک مین اک بڑا دربار ہے / پہرے پر ترک فلک حاضر ہی با تیغ و سپر

برملا چرخ ششم مین ہی قران سعدین کا / مشتری کے آج ہی تاج سعادت زیب سر

چرخ ہفتم پر ہی اک تجسم سعادت کا طلوع / ہی کمر باندھی ہوے اپنی زحل بہر سفر

عالم انوار ہی افلاک اطلس کا سمان / عرش کے پہلو مین ہی کرسی اعظم جلوہ گر

فلک الافلاک پر چھایا ہی نور بیکران / منتظر ہی جز و نورانی کا وہ رب البشر

ناگہان عرش معلی سے ہوئی پیدا صدا / ہی کہان حاضر ہو اس جا جبرئیل معتبر

ساتھ مین لے وہ فرشتون کو مع ساز و براق / مائل سوے زمین ہو با شکوہ کر و فر

ساکنان طبقہ اعلی ابھی وہ لے ساتھ مین / زیب و زینت سے ہون غلمان اور ملک زرین کمر

آبِ کوثر کا سبو جب حور کے ہاتھون مین ہو ۔۔۔ اور رضوان اپنے دستِ خاص مین طشت نثار

خلعتِ صدق و صفا ہو ساتھ اسرافیل کے ۔۔۔ اور ہون میکال کے دامن مین خلعت کے گہر

نور کا چوب و عصا ہو دست عزرائیل مین ۔۔۔ تاج اخلاص کرم کا اب کرے وہ زیب سر

فوج قدسی با ادب ہون سب پرے باندھے ہوے ۔۔۔ اور ہون سردار اُن کے مرسلان خوش نظر

اس طرح جائین فلک سے وہ حجاز پاک مین ۔۔۔ ہے جہان محبوب رب العالمین کا مستقر

قصر مین ہے اُٹھانی کے درخشان نور حق ۔۔۔ وہ حبیب کبریا شاہنشہ جن و بشر

دیدۂ حق بین سے ظاہر مست خوابِ ناز ہے ۔۔۔ عالمِ ملکوت کے رازون سے دل ہے باخبر

رحمت عالم لقب ہے عالمِ ارواح مین ۔۔۔ ہے محمد مصطفےٰ زیر فلک خیر البشر

با ادب جا اُس درِ دولت پہ اے روح الامین ۔۔۔ قل ہو اللہ پڑھ کے کرنا روے انور پر نظر

خواب ظاہر مین مگر وہ طالع بیدار ہے ۔۔۔ تلوون سے آنکھون کو ملنا تا تجھے آئے نظر

عرض یون کرنا کہ اے محبوب رب العالمین ۔۔۔ حاضر دربار اقدس ہے خدا کا نامہ بر

## مطلع

مرسلانِ حق کو دی معراج با طرز دگر ۔۔۔ آپکو دیدار دکھلائے گا وہ رب البشر

اور پیغمبر ہمارے طالب دیدار تھے ۔۔۔ مین طلب کرتا ہون تم کو پاس اے خیر البشر

اس لئے تکلیف دیتا ہون کہ جلدی آئیے ۔۔۔ اور کیجیے یان مراتب پر ذرا اپنی نظر

جبرئیل با صفا ظاہر ہوے آداب سے ۔۔۔ اور مَلا تلوون سے اُنکے اپنا رد خوب تر

کھل گئین چشم خدا بین سردی کافور سے ۔۔۔ یا مریض غم کی خاطر صومعۂ عیسے کا در

مسکرا کر یون کہا حضرت نے اے پیک ازل ۔۔۔ گو کیا حق نے عطا ہے مجکو باطن کی خبر

| | |
|---|---|
| کسلئے آئے ہو کیا ہو حکم رب العالمین | مضطرب ہے دل یہ پہلو مین مجھے دیجئے خبر |
| عرض کی جبرئیل نے اے مصدر جود و سخا | چلئے اب عرش معلی پر خدا ہے منتظر |
| شل نکہت کے اُٹھے یون بستر آرام سے | اور چلے باد بہاری کی طرح افلاک پر |
| جسکو برق تجلئ وہ جمال لم یزل | عالم بالا یہ تھا جس طرح شیشہ سے نظر |

## مطلع

| | |
|---|---|
| پہونچا سدرہ پر جو وہ نور جمال بحر و بر | طائر سدرہ نظر آیا وہان بے بال و پر |
| طاقت پرواز جبرئیل امین جاتی رہی | تھا نہ یارا وہ قدم رکھے ذرا بھی بیشتر |
| اس طرح فرمایا احمد نے کہ اے پیک رسل | کیون رُکے کرنا ہی مجکو تو ابھی آگے سفر |
| عرض کی اُس دم کہ اے نور رخ مہر جمال | کردیا برق تجلی نے مجھے مجبور تر |
| العرض نور مجسم پیکر ناز و ادا | تخت رف رف پر ہوا جلوہ فگن بہر سفر |
| طے کئے صدہا حجاب نور قدرت تا بعرش | قاب قوسین و دنے پر تھا مقام خوش نظر |
| وہ مقام قرب سر تا پا حریم ناز تھا | تھا فنا وہ جزو نورانی خدا کو ہے خبر |
| گو مگو تشریح خلقت کی تھی بے نطق و زبان | بزم شاہ ناز مین تھا وہ رسول خوش سیر |
| بحر بے پایان مین قطرہ غرق محو ناز تھا | گوہر شہوار مین جس طرح سے نور گہر |

یہ ادب کا ہی مقام اب اے فرید آگے نہ بڑھ
ہے حریم ناز حق مین وہ رسول باخبر

# آغاز قصاید منقبت

## حضرت علی ابن ابی طالب اسد اللہ غالب

### داماں مظہر نور عرفان

### رباعی

اے صبا برسان من این مصرع ہا منجلی ۔۔۔ ارمغان لخت دل آتا بہ ولا علی
من فریدم مستم از ذوق مے حب علی ۔۔۔ یا علی یا علی یا علی یا علی

اللہ علی رتبہ ذی شان علی کا ۔۔۔ ہے عرش خدا پایۂ ایوان علی کا
اللہ علی ہے علی دست خدا ہے ۔۔۔ لائے ہیں تہ دل سے ہم ایمان علی کا
ہے وسعت کرسی میں ہو آل کا یہ اشارہ ۔۔۔ کونین ہے اک گوشہ ایوان علی کا
شاداب ہے گلزار گل لالہ و ریحان ۔۔۔ رشک گل جنت ہے گلستان علی کا

اس باغ زمرد کا ہے اک تختۂ لالہ — یہ گلشن زہرہ گلستان علے کا
مشہور ہے یہ نقش نگین قصۂ خاتم — ہے بندۂ احسان سلیمان علی کا
خود نطق ازل جس کو کہے مصحف ناطق — ایمان ہمارا ہے یہ قرآن علے کا
گھٹکر یہ بڑھا ہے فلک پیر کا رتبہ — جبریل ہے اک بندۂ فرمان علی کا
آغوش فلک جھذ زمین جسکو ہین سمجھے — یہ چادر رحمت ہے وہ دامان علی کا
اک دلق تصوف مین ہی صد گوہر مکنون — شرمندۂ منعم نہین دامان علی کا
باندھا ہے سر عرش نبی اور خدا نے — تہا چادر زہرا ہے یہ دامان علی کا
کہتا ہے کوئی آدم کوئی ایلیا اسکو — پوشیدہ ہے اس پر مین دامان علی کا
کہتے ہین جسے سب علم حمد قیامت — ہے سایہ فگن گوشہ دامان علے کا
پر ہو گیا وہ دولت کونین سے اسدم — سایل نے اگر چھو لیا دامان علی کا
ملتا ہے مجھے بارہ امامون سے توسل — یہ سلسلہ موتی کا ہے دامان علی کا
الحق کہ یہ مشہور ہے معراج کا قصہ — تہا پردۂ مطلوب مین دامان علی کا
طوفان سے وہ نوح کی کشتی نہ نکلتی — دیتا نہ ہوا اُس کو جو دامان علی کا
یونس کو نہ دیتی کبھی یون ہاتھ سے مچھلی — ہوتا نہ اگر سلسلہ دامان علے کا
موسی کے کف دست مین کیا ہے ید بیضا — اک دھوندھلا سایہ ہی وہ دامان علی کا
موسی کو سر طور یہ ضو جسکی ملی ہے — روشن تہا چراغ تہ دامان علے کا
عیسے کو نہ ملتی کبھی یہ رفعت بالا — ہوتا نہ اگر ہاتھ مین دامان علے کا
انعام مین ادریس کو تقدیس ملی ہے — خیاط ہے وہ بخیۂ دامان علے کا
منعم ہو مبارک تجھے یہ قاقم و سنجاف — کافی ہی ہمین گوشۂ دامان علی کا

کہتے ہین جسے عالم کونین یہ کیا ہی — اک چھوٹا سا پیوند ہی دامان علی کا

زاہد تو سمجھتا ہی جسے پردۂ وحدت — کثرت مین عیان ہو گیا دامان علی کا

مولیٰ کو نہ تھی حرص تمناے امیری — آلودۂ دنیا نہین دامان علی کا

خیاط ازل کرکے قطعہ جامۂ خلّت — چوما کیا بے ساختہ دامان علی کا

مشہور ہے جو عرش خدا ہی دل مومن — اک پارۂ پیوند ہے دامان علی کا

یہ شمس جسے کہتے ہین سب مہر منوّر — اُترا ہوا پیوند ہے دامان علی کا

مشہور تھے سب ختم نبوت کے ہویدا — مثبوت تہا اس نقش سے دامان علی کا

تبلائین کہ کیا چیز تھی معراج کا پردا — باندھا تہا سر عرش پہ دامان علی کا

سو نکتۂ توحید ہوے بخیۂ دامن — رشک گل صد برگ ہے دامان علی کا

مرقد پہ مرے آکے فرشتے ہوے ساجد — تہا نقش نگین دل پہ جو دامان علی کا

جاتا ہون سوے دشت نجف چاک گریبان — سودا ہی مجھے بوسۂ دامان علی کا

یہ سلسلۂ فقر بھی موتی کی لڑی ہے
چھوڑے نہ فرید ہاتھ سے دامان علی کا

# آغوش نبوت مین ہی چاند امامت کا

# مصحفِ ناطق

| | |
|---|---|
| جب روز ازل وا تھا دروازہ کرامت کا | تھا حق سے ملا عہدہ آدم کو خلافت کا |
| ملکوت تھے سب حیران کیا امر حقیقت ہے | طینت ہے جو مٹی کی پتلا ہی نفاست کا |
| ماہر تھے صفی مطلق اسمائے خلائق سے | باطل تھا فرشتون کا دعویٰ وہ صداقت کا |
| دو رتبے دیے حق نے آدم کو تقرب کے | دنیا مین خلافت کا جنت مین امامت کا |
| اخلاف جو تھے صالح وارث تھے نبوت کے | مخصوص تھا پر رتبہ حیدر کو امامت کا |
| اللہ کے گھر آیا خلقت کا تھا جو وارث | پیدا ہوا مسجد مین حقدار امامت کا |
| ہی عین یہ سرچشمہ عرفان کی علامت کا | اور لام ہو الازم اخلاص و لیاقت کا |
| یٰسین مین ہی اول یہ یائے علی دیکھو | رتبہ ہی بڑا بیشک اُس قطب ولایت کا |
| بے حب علی ہرگز ایمان نہین کامل | ہی باب علی بیشک اُس قصر رسالت کا |
| آمد کا ہوا اب شہرہ سلطان ولایت کا | کعبے مین ہوا پیدا دروازہ کرامت کا |
| کل نور تھا تو حیدر اک جسم نفاست کا | مخصوص ہوا کعبہ گھر تیری ولادت کا |
| قدسی ہین ثنا گویان بام در کعبہ پر | حورون مین ہوا اک نغمہ صلوٰۃ و سلامت کا |

دیتا ہے ضیا دیکھو وہ شمس رسالت کا
آغوش نبوت مین ہے چاند امامت کا

قبضے مین علی تیرے کونین کی ہے دولت
رحمت ہی حقیقت مین دریا ہے سخاوت کا

پُر معنی ہے یہ شرکت احکام الٰہی سے
حیدر کو ملا عہدہ مصحف کی کتابت کا

دشمن سے نہ خوف آیا احمد کی محبت مین
خود نفس پیمبر تھے حق یہ ہے رفاقت کا

تھی فقر کی وہ دولت یا فخر قناعت کا
مولا کے لئے کیا تہا وہ تخت امارت کا

تھے اذن طلب کرتے جبریل امین در پر
ملکوت بھی تھے خایف شہرہ تہا جلالت کا

ہے قلب مین اک صورت اُس مصحف ناطق کی
سیکھا ہے طریقہ یہ مرشد سے تلاوت کا

احمد نے دیا تم کو خاتون جنان حیدر
اللہ نے تہا باندہا رشتہ یہ قرابت کا

جب نام لیا تیرا آسان ہوئی مشکل
یہ اسم علی تیرا نکتہ ہے کرامت کا

خالق نے دیا رتبہ احمد کو رسالت کا
حیدر کو ملا عہدہ امت کی امامت کا

ہے نام ترا دافع بیماریٔ مزمن کا
الفت ہے تری نسخہ عصیان کی علالت کا

کافر کو سر مقتل جب چھوڑ دیا تم نے
پُر کیف تہا وہ منظر دشمن کی ندامت کا

قابو مین ترے دل تھے اخلاق و مروت سے
حق نے تہا دیا تجکو رتبہ یہ شجاعت کا

دشمن پہ ہوا غالب اخلاق کی یہ قوت
منہ سے نہ کہا تو نے اک حرف ملامت کا

احمد کی طرح حیدر تو خلق مجسم تہا
رحمت کی طرح وا ہے در قصر کرامت کا

اے اہل حرم تم ہی انصاف سے کچھ کہدو
پتھر کا مین لون بوسہ یا جاے ولادت کا

مداح ہون مین کس کا یہ فیض علی دیکھو
دل مین ہے بھرا قلزم دریاے فصاحت کا

دامن کا ترے سایہ حاصل ہو فریدی کو
سر پر ہو سر محشر یہ چتر کرامت کا

## رجب کی تیرہوین کو نائب ختم رسل آیا

# اورنگ کن فکان

ازل ہی روز اول ارتقائے روح عالم کا
مشیت کارگاہ صنعتِ تخلیق مین آئی
جہان آفرینش مین تہا دوئم روز ناسوتی
وہ روز سوئمی نعم البدل تہا خون ناحق کا
تہا چوتہا روز دنیا کا ہوا جب درس تقدیسی
وہ روز پنجمی تہا ارتقا کے جوش طوفان مین
چھٹا دن خاکدان دہر مین وہ یوم خلت تہا
تہا روز ہفتمی مین امتحان جذب محبت کا
وہ روز ہشتمی تہا جلوہ افگن طور سینا پر
نوا دن عالم ایجاد کا دور خلافت تہا
عیان تہا روز عشرہ مین لوائے شوکت شاہی
عجب پرفیض تھی وہ یازدہ تاریخ دنیا کی
ربیع کی بارہوین ام القرا مین نور حق چمکا

نگار کن نے اورنگ فکان پر تہا قدم رکھا
بنایا ماء وطین سے اک طلسم صورت زیبا
صفی نے باغ جنت سے زمین پر جب قدم رکھا
فروغ شمسی وحدت شیث کی صلوت مین جو چمکا
مقام قدس مین ادریس کو حق نے شرف بخشا
سفینہ نوح کا جب کوہ جودی پر ہوا برپا
خلیل حق نے جب رکھی بنائے کعبۂ بطحا
ذبیح حق نے جب خنجر کے نیچے تہا گلا رکھا
شعاع نور مخفی سے ہوے بیہوش خود موسیٰ
کف داؤد مین فولاد بن جاتا تہا موم آسا
زمانہ قصہ خوان اب تک ہی اورنگ سلیمان کا
تولد جب ہوے بیت اللحم مین حضرت عیسےٰ
رجب کی ترھوین کو نائب ختم الرسل آیا

تعالیٰ شانہٗ ظاہر ہوئی وہ صورتِ زیبا　　طبیب خاطر غمگین علاج علت دلہا

دوائے دردِ روحانی شراب صدق رحمانی　　امیر بزم یزدانی وزیر مسند طٰہٰ

وکیل کشتیٔ احمد غریق قلزم سرمد　　فقیر فقر الفخر ہی وصی سید والا

معین سید اُمی شنایت لحمک لحمی　　معیشت روح وجدانی امام اجنحہ علیا

ہو شاہد قرب کا تیرے وہ قول ذٰلک دنٰی　　عزیز درگہ احمد انیس خاطر زہرا

بڑا رتبہ ہے یہ پایا ہے حکم احمد والا　　علی کے حق میں پیغمبر یہ فرمایا کہ من کنت ہو مولا

شجاعت میں ہو بے ہمتا کرامت میں ہے تو یکتا　　سخاوت کا ہو تو دریا امیر یثرب و بطحا

نبی کا نفس در باطن خدا کی شان در ظاہر　　تہا وصل یکدلی ایسا کہ خود شاہد تہا خود شیدا

نبی کے راز کا حامل علی قلزم علی ساحل　　انیس بزم روحانی فاوحیٰ عبدہ ما اوحیٰ

علی ہے شمس عرفانی علی ہے ماہ روحانی　　علی چشمہ علی قلزم علی قطرہ علی دریا

علی دنیا علی عالم علی ہے اصل صد آدم　　علی حیدر علی صفدر علی اعلیٰ علی مولا

شریک درد مہجوران کفیل بندہ و مولیٰ　　رفیق روز تنہائی انیس خلوت لیلے

علی کی شان گر پوچھو خدا کا نام لے دیکھو　　علی کا ہاتھ تہا ظاہر میان پردۂ اسرا

تری ضرب یداللٰہی کلہ ہے بیر الالم شاہد　　زمین کے قلب سے آئی صدائے لا الٰہ الا

سکھایا اسم اعظم مجکو یہ پیر طریقت نے　　علی مولا علی مولا علی کی ذات ہے یکتا

علی کے جوش الفت میں لکھوں پھر مطلع علی　　نجف کے میکدہ سے جہوم کر ابر سیہ آیا

ہوا پھر جوش وحدت ساقی روز ازل لالا　　رحیق حب حیدر سے پیوں میں نبکے متوالا

تولا کی قرا میں بوندیاں گرتی ہیں رحمت کی　　شراب الفت حیدر کا ساقی بھر کے لا پیالا

پیوں دست علی سے بادۂ وحدت کو مستی میں　　نجف کے میکدہ پر ہو گمان گنبد خضرا

پلادے بہرِ حقِ بہرِ محمدؐ ساقیا تھوڑی
بڑی مدت سے رند تشنہ کام جام ہے پیاسا

ترے کوچے کو یا مولا نہ کیوں خلد بریں سمجھوں
نجف نبکر اُتر آئی زمین پر جنت الماویٰ

فریدِ بے نوا کشکول لیکر در پہ حاضر ہے
نوالا ہو عطا دستِ کرم سے خوانِ نعمت کا

## رجب کی تیرہویں کو نائب ختم رسل آیا

# سراج عقل کل

ازل میں حبیب مشیت کو خیال جزو کل آیا ۔۔۔ صدائے کن محمد کا ہر اک کانوں میں غل آیا

اندھیرا بزم لاہوتی میں تھا اس نور مخفی سے ۔۔۔ مثال شمع نورانی سراج عقل کل آیا

ضیا پیدا ہوئی اس نور میں اک برق تف خالق کی ۔۔۔ جلالی شمع میں آخر کو اک رحمت کا گل آیا

یہ پہلا پھول احمد تھا مگر اس شمع وحدت کا ۔۔۔ مجسم تشکل خلقت نبکے وہ رحمت سے ڈھل آیا

زمانے پر عیاں ہو شان نفس مطمئنہ کی ۔۔۔ کفا باللہ کہنے کے لئے تھا حکم قُل آیا

ترے مستوں پہ کیوں طاری نہو تا سکر توحید ہی ۔۔۔ نصیب عاشقاں میں حب حیدر کا ہی گُل آیا

پڑھی صلوٰۃ قدسی نے تری صورت کو جب دیکھا ۔۔۔ زمانہ بول اٹھا دنیا میں یہ اکمل رجل آیا

یہ شان و شوکت آدم تھی تیرے نور کی خاطر ۔۔۔ وہ حکم اسجدو تھا کب یہ جسم رجل آیا

علی ہے نفس احمد مطمئنہ نام ہے جس کا ۔۔۔ وہ میزان محبت میں ازل سے پہلے تُل آیا

مہک وحدت کی گو ظاہر تھی پہلے سے زمانہ میں ۔۔۔ نظر تحقیق سے دیکھا تو حیدر عطر کل آیا

شباب سنبلہ میں شمس حق ہادی کل آیا ۔۔۔ رجب کی تیرہویں کو نائب ختم الرسل آیا

تفاوت ماہ خمر درمیان احمد و حیدر ۔۔۔ اشارہ پنجتن کی ذات کے خاطر تھا کھل کر یا

عجب اک راز ہے تاریخ بارہ اور تیرہ مین — کہ پہلے شاہ آیا بعدہٗ مختار کلؐ آیا
کلید عقل و دانش تہا دزیر مصطفےٰ بیشک — نکات قفل ابجد سے در توحید کھل آیا
قریب عرش اعظم یون عیان شان ولایت تھی — برائے خاطر احمد امام عقل کلؐ آیا
نہال خانہ حق مین مبارک ہو کہ گل آیا — دماغ عطر وحدت صورت حیدؐ مین کل آیا
مثال بلبل سدرہ نہ کیون چہکون کہ آمد ہے — بہار جاودان آتی ہے وقت برگ گل آیا
ترو تازہ بہار آتی ہے نخل مصطفائی مین — ثمر وحدت کا ہاتھون مین لیئے طالب کا گل آیا
ولایت مرتضیٰ کی دین مین اک روح خالص تھی — مہک وحدت کی پھیلے جس سے وہ یہ عطر گل آیا
نہال باغ احمد مین شگفتہ ہو گیئن کلیان — علی کی باغبانی سے شجر مین نور گل آیا
عجب گلدستہ موزون بنا انوار خمسہ کا — نہال باغ توحیدی سے تہا یہ عقد گل آیا
محمد نور خالق ہین عیان ہے کل عالم کے — نبی کا نور حصے مین علی کے گلؐ کا کل آیا
حجاب جلوہ حق کا تہا حاجب وہ شب اسرا — نگاہ روبرو کہنے امام جزو کلؐ آیا
ہوئی تقسیم جب روز ازل دارو ے وحدت کی — علی کے جام عرفان مین زلال نور کل آیا
کہین دیکہا تہا اک ادنیٰ کرشمہ تیری قوت کا — لرزتا خدمت احمد مین تہا پیک رسل آیا
محبت حیدری رخصت نہین دیتی کہ مین دیکھون — طلسم باغ عالم مین یہ خبر آیا کہ کلؐ آیا
سر شک حب حیدر سے یہ شعلے بجھتے جاتے ہین — صراط حشر مومن کے لئے رحمت کا پل آیا
غلام حیدری کا نامۂ اعمال مت دیکھو — فرشتو یہ تو خوش آب تولا سے ہی دھل آیا
ہوا دیدار حیدر کا لحد مین مجھکو یہ پایا — اٹھائے پھول حورون نے فرشتہ بہر قلؐ آیا

فریدی تہنیت خوان ولادت با سعادت ہے
اٹھو تعظیم کے خاطر وہ ہادی سبل آیا

## وہ حریم خانۂ کبریا وہ بہار جلوۂ مرتضیٰ

# صدائے رُوح نواز

کہاں فلسفی کی یہ عقل ہے جو کہے ازل سے تھا پہلے کیا
جسے کہتے سب ہیں عدم اتم وہ ہے ایک پردۂ ارتقا
ہے کسی کا قول کہ آب تھا کوئی معترف کہ سراب تھا
ہوئی جھاگ اُٹھ کے جو متحد یہ زمین کی پہلی ہے ابتدا
یہ گمان فلسفی سب غلط یہ ہوا ہے سر کا اثر فقط
یہ مجال کس کی جہان میں کہ جو سمجھے نکتۂ کبریا
وہ صدائے روح نواز تھی سر عرش پر جو فراز تھی
مگر ایک کلمۂ راز تھا وہ جو کاف و نون تھا ملا جلا
وہ جو ذرے پہلے تھے منفرق ہوئے ایک شکل میں متحد
بنی ایک طینت دلربا یہ تھی ذات آدم باصفا
تھی یہ رمز راز شہود کی یہ مشیتیں تھیں ودود کی
کہ بنایا پتلۂ عنصری جو نمونہ اپنے کمال کا
ہو وفائے عہد حلف دیا اُسے پھر صفی کا لقب دیا
اُسے پیشوائے سلف کیا کہ ہوا وہ اول انبیا

وہ یہ عہد تھا کہ نہ خلق تو اٹھا امانت للجبل

ہوں امین اس کے پیمبران ہی یہ نور گوہر ابتدا

اُسی نور کا یہ ظہور تھا وہ صفی کا اوج و عروج تھا

اُسی نور کو یہ سجود تھا جو کہا خدا نے صفیّنا

اُسی نور کی یہ نمود ہے وہ عدم ہو یا کہ شہود ہے

نہ یہاں پہ رفعتِ نہ نمود ہے یہ ہے ایک عالم سیمیا

وہی نورِ بردِ سلام تھا وہ خلیل بہرا نام تھا

وہ تھا نور آتشِ مشتعل وہ تھا جھونکا بادِ نسیم کا

وہ ذبیح خالق قاف تھا وہ سرورِ عبد مناف تھا

وہ جمال ہاشم و مُطّلب جسے خلق کہتی ہے مصطفےٰ

اُسی نور سے ہیں یہ پنجتن جو عروس دین کے ہیں نورتن

وہ چمک ہے نورِ عذار کی جسے کہیئے جلوۂ کبریا

یہ جہان مین آج سرور ہے کہ خبر ہے روز ظہور ہے

یہ رجب کی تیرہ حضور ہے کہ ہے روز مولد مرتضےٰ

وہی آج آئی نسیم ہے جو الست مین تھی چلی ہوا

ہے ظہور شاہد انا کوئی دیکھے حسن بہار کا

جو ازل مین محفل نور تھی وہی جشن آج ہے برملا

وہ حریم خانہ کبریا وہ بہار جلوۂ مرتضےٰ

یہ بہار کیسی بہار ہے کہ بہار خلد نثار ہے
سر شاخ نغمہ ہزار ہے کہ ہر اک چمن ہے ہرا بھرا

سر عرش محفل نور ہے سر فرش بزم سرور ہے
یہ حرم مین کس کا ورود ہے جو ہے شش جہت مین یہ غلغلا

یہ صدائے لطف سروش تھی نہ وہ لحن تھی نہ وہ صوت تھی
ہے ظہور ذات صفات کا وہ خطاب جس کا ہے مرتضےٰ

تو نبی کا محرم راز ہے تو شفیع روز دراز ہے
تو علی ہے زوج بتول ہے تو صفی ہے سرور اتقیا

تو جمال خلق عظیم ہے تو کمال فضل عمیم ہے
تو قرآن رب کریم ہے تری شان آیۂ قل کفا

ترے آسمان شرف کے دو ہین عیان یہ انجم منجلی
وہ حسن ہے جو ہے انما وہ حسین گوہر ھل اتےٰ

مرے دل کو سخت ملال ہے کہ یہ زیست اپنی وبال ہے
مین ہون ملتجی یہ سوال ہے کہ نجف مین لیجئے مجھے بلا

یہ فرید بیکس و زار ہے کچھ عجیب سوز و گداز ہے
تو حکیم دار دوے بیدلان تو کفیل ہر دل و مبتلا

جو نصیب جلوۂ دید ہو تو فرید عہد فرید ہو
چلے سر کے بل جو نجف کو وہ تو ہو طے یہ منزل ارتقا

یہ رواقِ کعبہ مین شور ہے کہ ورودِ قبلۂ دین ہوا

# شعاعِ نجمِ جمال

وہ جمالِ خالقِ لم یزل جو ازل مین بابل طین ہوا
وہ بسیط ہو کے سمٹ گیا کہ مثالِ دُرِّ ثمین ہوا

وہ کثیر ہو کے قلیل تھا وہ حضیض بنکے رفیع تھا
وہ شعاعِ نجمِ جمال تھا سرِ عرش پر جو مکین ہوا

یہ شرف تھا اُس کے عروج مین کیا سیر قصرِ بروج مین
تھی یہ رمز اُس کے خروج مین کہ جمالِ نور زمین ہوا

وہ جلالِ محفلِ قُدسیان وہ شعاع جوہرِ خاکیان
سرِ فرش جلوہ فروز ہی کہ امیر صدر نشین ہوا

اُسی نور کی ہی یہ اک کرن جو ہی شمعِ محفلِ انجمن
وہ امامِ امت ممتحن جو زمان کا قطبِ یقین ہوا

سرِ بامِ نور ہے جلوہ گر ہے تبون کے لب پہ علی علی
یہ رواقِ کعبہ مین شور ہی کہ ورودِ قبلۂ دین ہوا

ترے مہدِ بالشِ ناز سے دیا کسنے پردۂ رخ ہٹا
ابھی زلف پہنچی تھی تا کمر کہ فروغِ مہرِ مبین ہوا

تری ذات رمز صفات ہی تو علی ہی مظہر ذات ہی

ترا نور نور حیات ہے تو امام دین مبین ہوا

تری کی خدا نے ثنا گری تو معین دست پیمبری

تو خلیل و نازش مصطفےٰ تو خدا کے گھر کا مکین ہوا

ہے عیان یہ نحنُ دو ورید سے تو بری ہے قرب بعید سے

ترا نور چمکا غدیر سے تو وزیر کشور دین ہوا

ترا نام دافع درد ہے تو ازل سے آمر و فرد ہے

تو وکیل کشتی نوح ہے ترا نام نقش نگین ہوا

ترے خاک پا کی ہی سجدہ گہ کہ بنا ہے منعم لا الٰہ

یہ شعاع نور ہے منعکس جو نشان لوح جبین ہوا

وہی نور تو ہے یہ جلوہ گر جو ازل مین چمکا تھا فوق پر

سوے بام کعبہ ہے منتظر کہ جہان مین عین یقین ہوا

ترے فیض سے یہ صفا ملی کہ ہے نور دل مین وہ منجلی

یہ جہان ذرہ صفات مین سر لوح عرش برین ہوا

تو امیر و آمر شرع دین تو وصی خاتم مرسلین

ترا در ہے مہبط قدسیان ترا قصر قیصر دین ہوا

تو معین عاجز و بیکسان تو امام اول انس و جان

تو وزیر شافع عاصیان تو قسیم خلد برین ہوا

تو شرف ہی اوج حضیض کا تری ذات نقطہ محیط کا یہ اثر ہی تیرے قدوم کا کہ حرم جو ناف زمین ہوا

کبھی جبکہ محفل ہوش تھی تری صوت نغمۂ گوش تھی

تری ذات برق حجاب تھی جو رسول حق سے قرین ہوا

تری منقبت کا یہ جوش ہے کہ گمان بانگ سروش ہے

وہ مہک ہے عطر کلام مین کہ نثار نافۂ چین ہوا

مرے دل پہ ثبت ہے یا علی یہ سند ہے بخشش خلد کی

نہین خوف مجکو حساب کا نہ کبھی مین غم سے حزین ہوا

ہوئین دور ساری مصیبتین مٹی دل کی جلتی تھین کلفتین

ترا نام رکھتا ہے وہ اثر کہ حصار حصن حصین ہوا

یہ مدد کا وقت ہے یا علی سبھی مومنون کو ہے بیکلی

کہ حریم خالق و مصطفےٰ تہ دست دشمن دین ہوا

کوئی معجزہ تھا یہ منقبت کہ ہوئی ہے جس سے یہ مغفرت

وہین قبر خلد برین بنی جو فرید زیر زمین ہوا

## بہر ولادتِ علی خانۂ کردگار تھا

# طرۂ نورگل

روز الست کونسا حاجب و پردہ دار تھا | مین تھا نگاہِ منتظر جلوۂ روئے یار تھا
جمع تھین روحین صف بصف عالم انتشار تھا | کون بنیگا شاہِ دین سب کو یہ انتظار تھا
بنت اسد کا کعبہ مین خود وہی پردہ دار تھا | بہر ولادت علی خانۂ کردگار تھا
معنئ مارمیت اذ ظاہر و آشکار تھا | ہمسر مصطفے مگر حیدر نامدار تھا
خانہ حق مین ہر طرف عالم نو بہار تھا | طرۂ نور گل مگر وقت سر نگار تھا
آئی عروس شب نظر جس کا کہ انتظار تھا | زلف پڑی تھی تا کمر گیسوئے مشکبار تھا
ہاتھ مین تھی لئے طبق جس مین تھا نور معرفت | بنت اسد کیواسطے تحفۂ کردگار تھا
پردہ وہی مصطفے نور علی نور رہ | طور پہ جو چمک گیا ادنی سا اک شرار تھا
دیکھنا گر ہو دیکھ لو ذات علی کا معجزہ | پردۂ نور مین عیان مثل خط غبار تھا
معنئ آیۂ دنی شان علی مین دیکھنا | راکب دوش مصطفے صاحب ذوالفقار تھا
کیون نہ کہون انا علی حب علی کا جوش ہے | وہ جو ازل مین پی تھی مے سر مین بھی خمار تھا

لیکے چلا ہے شوق دل جانب کوئے مرتضے
آئی فرید وہ گھڑی جس کا کہ انتظار تھا

## آج کعبہ مین ہی میلاد جناب بوتراب

# دوازدہ برجی

آج ہی بیجر شرف برج حمل مین آفتاب
کھول دی ناہید نے روئے مصفا سے نقاب

ہاتھ مین لیکر کھڑی ہے سنبلہ میزان عدل
لیکے منشی فلک حاضر ہے پر دین کی کتاب

بھول کر رخ بھی نہین کرتا ہے جوزا کیطرف
ہندوئے گردون کو اسد رجہ ہی ہے اجتناب

قوس کی لیکر کمان پھرتے ہی ترک فلک
رجم شیطان کے لئے ہو بارش تیر شہاب

راس کب آئی بصارت عقرب بے نور کو
کور چشمی سے ہے فانوس دلو سے اجتناب

نسر طائر کے نہ پنجہ مین وہ پڑ جائے کہین
خوف سے سرطان نہین کرتا جدی سے اقتراب

ثور ظلمت بھاگتا ہی دیکھ کر شکل اسد اللہ
چپ ہی ہو گا وہ سامری دیتا نہین ہے کچھ جواب

کہہ رہی ہی کھول کر یہ صورت ذات البروج
نور سے بارہ امامون کے ہوا ہے فتح باب

سبع سیارے اتر آئے ہین فرش خاک پر
چاندنی کی اوڑھ کر چادر کھڑا ہی ماہتاب

آج کیا ہے عالم امکان مین روز الست
دربدر یون پوچھتا پھرتا ہے کس سے آفتاب

ناگہان جبریل نے دی بام کعبہ سے ندا
جلوہ گر ہونے کو ہے دنیا مین نور بوتراب

زیب وہ برج اسد ہے شہسوار لافتی
مطلع کعبہ سے چمکے گا نکل کر آفتاب

موج دریائے کرم آتی ہے بحر نور سے
قل تعالی شانہ کہتا ہے ہستی مین حباب

کھل گئیں چاند اب نکلا ہے برج حوت سے — یون بڑھی ہے بحر دریائے کرم کی آب و تاب

ابن آذر کی ہوئی ظاہر دعائے مستجاب — آج کعبہ مین ہے میلاد جناب بو تراب

صورت حیدر دعا ہے خود خلیل اللہ کی — وہ جو مستور و مذکور ہے فی ام الکتاب

جی اُٹھے گا دین احمد اُسے لب جان بخش سے — نذر کی جس رخ پہ چہارم سے مسیحا نے کتاب

قوت دست ید اللٰہی کا وہ شایان نہ تھا — ایک ٹھوکر مین گرا تھا کے بس خیبر کا باب

لاکھ کروٹ لے زمانہ لاکھ کھائے پیچ و تاب — نور احمد بے مثال و ذات حیدر لاجواب

مصطفٰے و مرتضٰے مین فرق بس اتنا سا ہے — ایک تو ہے آفتاب دوسرا ہے ماہتاب

پنجتن مین ہے سبھی روح گل نور احمد — نور احمد روئے گل نور علی عطر گلاب

یون کھلا عقدہ علی سے احمد بے میم کا — یہ صدف بحر حقیقت اس کا وہ دُر خوشاب

بوندیاں رحمت کی گرتی ہین فضائے نور سے — دیتا ہے چھینٹے کرم کے اٹھ کے رحمت کا سحاب

بحر رحمت جوش پر آیا دعا مانگو کہو — کشتی امت لب ساحل ہو یارب کامیاب

چاردہ معصوم کے صدقہ مین رحمت نے فرید
لے لیا محشر مین میرے ہاتھ سے فرد حساب



## علی کے نور سے کعبہ ہے مطلع الانوار

# غرفۂ صبح صادق

خزان کے دن گئے آئی وہ اب عروس بہا
پھرے وہ دن کہ نکھرتا ہی جس سے روئے نگار

شمیم خلد نے بدلا ہی جامہ پھولون کا
عروس بن کے بسایا ہے دامن کہسار

چنا ہے گلشن جنت سے لیکے رضوان نے
وہ گملے نور کے جس مین ہین قدس کے اشجار

لگا دیا ہے قرینہ سے فرش کعبہ پر
زمین کے نور سے جاتے ہین چرخ پر انوار

ادہر زمین اُدہر آسمان ہین زینت پر
سجا ہے فرش تمامی یہ خیمۂ زرتار

ہوا یہ حکم فرشتون کو جاؤ دنیا مین
کرینگے خانہ کعبہ مین آج ہم دربار

شعاع نور سے روشن کنول ہی وحدت کا
کہ جسکے ضو سے درخشان ہی ہر در و دیوار

بندھا ہی تار فرشتون کا بام کعبہ پر
بجاب کے نور کی بجلی سے گرتے ہین انوار

قمر اشارون مین دیتا خبر ہے اختر کو
طلوع شمس کے ظاہر ہین صاف اب آثار

بتون سے کہدو نکلجائین اب وہ کعبہ سے
گیا وہ دور ہوئی ختم ظلمت ادبار

سروش نور نے ناگہ اذان دی یون اٹھکر
علی کے نور سے کعبہ ہے مطلع الانوار

کہا یہ جھانک کے غرفہ سے صبح صادق نے
نماز ہوگی جماعت سے سب رہو تیار

امام اول کون و مکان وہ آ پہونچا
جلو میں ساتھ ہیں قدسی ہوئے ہیں نیاز

صلوٰۃ کہہ کے ندا دی بلال نے دیکھو
نبی کے نور مجسم ہیں حیدر کرار

نبی کے نور نے زینت دی نور حیدر کو
علی کے نور سے پُر ہے یہ عالم اسرار

علی ہے سالک راہ طریقت عرفان
علی ہے واقف اسرار احمد مختار

کلید دوزخ و جنت بھی ہو امانت بھی
وکیل دین مبین تم ہو یا علی مختار

وفور شوق میں کہہ لے ملک مبارکباد
امین ہو کے وہ آتے ہیں حیدر کرار

یقین کے دائرے بننے کو ہیں جو کثرت سے
دیا ہے نقطۂ وحدت کے ہاتھ میں پرکار

پلا دو جام علی بھر کے ساقی سرشار
خمار جس کا بناتا ہے مست کو ہشیار

وہ جام دے کہ ہو سر میں مئے ازل کا خمار
علی کے نام کی کرتا رہوں میں بس تکرار

وہ جام دے کہ ہو کیفیت جنون پیدا
تڑپ کے بڑھ میں پکاروں میں حیدر کرار

علی ولی خدا دست حق بشیر و نذیر
علی کی شان سمجھتے ہیں احمد مختار

علی کے نام سے برپا ہے دین احمد کا
علی کے فیض سے جیتا ہے مردم بیمار

صبا حضور میں مولا کے عرض کر دینا
کہ دین احمد مرسل ہے سخت زار و نزار

لیا ہے کفر نے گھیرے ہیں ہر طرف سے اسے
ہزاروں فن سے مٹاتے ہیں سکو اب اشرار

بلا کے ورطۂ غم میں پھنسی یہ کشتی ہے
نہ بادبان کوئی اسپر نہ اسمیں ہے پتوار

تمہارے دست کرم کا فقط سہارا ہے
تمہارے قوت بازو سے ہوگا بیڑا پار

نکالو گوشۂ غار سرا سے چاند اپنا
دکھا دو صورت ہمتا ے احمد مختار

فرید آپکے شوق لقا میں ہے بیتاب
تڑپ رہا ہے بہت دن سے طالب دیدار

## شاید کہ بہار آئی زنجیر نظر آئی

# کرسیٔ نور

ہے زیب دہ کرسی وہ نورِ خود آرائی — کیسا یہ تماشہ ہے۔ ہے کون تماشائی

دکھلائے ذرا ہم کو کیا چیز نظر آئی — آئینہ وحدت مین اودست خودآرائی

کیون بند ہے کیا دیکھا او چشم تمنائی — اس آئینہ دل مین کیا چیز نظر آئی

آنکھون سے وہ ظاہر ہے جو دل مین اُتر آئی — گویائی مین خاموشی خاموشی مین گویائی

معلوم نہین کب سے تھے خواب تمنا مین — گھبرا کے کھلی آنکھین جب کُن کی صدا آئی

دیکھا تو سرِ منبر اک گوہرِ رخشان تھا — جب غور کیا اُس مین اک شکل نظر آئی

ایک اُس کو کہون کیونکر اک نور دو پیکر تھا — دوتائی تھی یکتائی۔ یکتائی مین ہمتائی

کیون اُس کی معیت مین کہتے نہ نبی کُنتُ — تھا روزِ ازل کُن مین مضمر ہُوَ مولائی

ہے لحمک لحمی کا یہ قول نبی الحق — ظاہر مین تھی دو صورت باطن مین تھی یکتائی

کیا مال تھی یہ دنیا کیا چیز امیری تھی — تھا فخر کا جو باعث حیدر کی تھی فقرائی

تھا ناز نبی کس پر میدانِ شجاعت مین — ہر رزم کو سر کرنے تلوارِ علی آئی

ہے اُنس مناقب سے کیا دل کو فریدؔ اپنے — اس طرح تغزل مین یہ منقبت آرائی

لکھ جوشش مستی مین اک مطلع بالائی — وہ گنبد حیدر سے رحمت کی ہوا آئی

توحید کے ساغر مین ملتی ہے مسیحائی — مولا تجھے زیبا ہے صد دعوے یکتائی

کلمہ کی جگہ رٹ ہے یا حیدرؑ حیدر کی — بیگانہ ہے یون سب سے حیدر کا تولائی

پیتے ہین مے حیدر رہین سکر سے ناواقف — اللہ رے ترا اے دل انداز شکیبائی

مے پی کے کرون مدحت مین ساقی کوثر کی — رضوان سے کھولائے اک ساغر مینائی

ہے عرش کا ہمپایہ یہ باب علی دیکھو — کرتے ہین ملک آکر اس در پہ جبین سائی

پھر دل مین ہوا پیدا وہ جوشش تولائی — پھر قلب نے لی ہچکی پھر یاد علی آئی

پھر آنکھ سے کچھ برسا پھر لیکے چلین آہین — جاتے ہین لئے عرضی پہ مردم دریائی

نرگس کی طرح اپنی ہین سوکھے نجف آنکھین — آجا مری پتلی مین او گوہر بینائی

رضوان سے کہو آکے اس روضۂ اقدس پر — بیٹھا ہو وہان کیا وہ جنت یہ اتر آئی

پہونچایا فریدؔ آخر اس جوشش تولا نے
سر ہو در مولا پر کیا لطف سے موت آئی

کلِ ہم آئینہ مین رُخ کی جھریان دیکھا کیے

# صدائے دلستان

عالم ہو مین بھی سیر لامکان دیکھا کیے | مرحلہ ہائے طلسمِ دو جہان دیکھا کیے

محفلِ لاہوت مین بزمِ تحیر تھی بپا | کون دیتا تھا صدائے دلستان دیکھا کیے

اُٹھ گیا جب آنکھ سے ناموسِ اکبر کے حجاب | تھا اُفق پر ایک نجم درفشان دیکھا کیے

قوتِ تخلیق اس زوروں پہ تھی جلوہ فگن | چھا گیا ہر سمت نورِ بیکران دیکھا کیے

جزر بڑھتے بڑھتے آخر مد پہ قائم ہو گیا | بن گیا وہ نور قندیلِ مکان دیکھا کیے

ایک مدت تک رہا وہ نور فانوسِ جمال | ساق پر عرشِ معلی کے عیان دیکھا کیے

قوتِ تخلیق سے ہونے کو کیا ہے جلوہ گر | ٹکٹکی باندھے ہوئے کروبیان دیکھا کیے

کن محمد کی صدا نے کر دیا عالم بپا | جملہ موجودات تھی ظاہر نشان دیکھا کیے

دائرہ کی شکل مین تھے یازدہ خطِ بروج | نقطۂ وحدت تھا خط توامان دیکھا کیے

تھا اسی خط مین ہویدا نورِ ختم المرسلین | عکسِ خطِ نور مین سرِ نہان دیکھا کیے

عکسِ معانی بن کے نورِ حیدری تھا جلوہ گر | تھا وہی سایہ امامِ انس و جان دیکھا کیے

نورِ احمد نورِ حیدر مل کے دو گوہر بنے | مثلِ کوکب تھے وہ دونون ضوفشان دیکھا کیے

کیوں فلک اس نور کی عزت یہی پہنچانے کو تھی
گل ہو شمع نور حق ظلمت نشان دیکھا کیے

طمع دنیا نے تھا کھویا شوکت و شان حجاز
مہمان کو قتل کر کے میزبان دیکھا کئے

یاس سے سوے فلک شان جہان دیکھا کئے
ہاتھ پر تھی لاش اصغر کی زبان دیکھا کئے

صبر ایوبی ہے صدقہ اے ترا صبر جمیل
شکر خالق لب پہ مرگ دوستان دیکھا کئے

اہلبیت ساقی کوثر پہ یہ جور و ستم
خشک لب تڑپا کئے آب روان دیکھا کئے

شہسوار پشت احمد کا یہی تھا احترام
لاش رُندواتے رہے یوں ظالمان دیکھا کئے

کیا اسی منہ پر ہیں رکھتے وہ شفاعت کا گھمنڈ
کربلا میں جو کہ قتل بیگنہان دیکھا کئے

آیۂ تطہیر کا کچھ بھی نہ آیا کیا خیال
سر برہنہ اونٹ پر تھیں بیبیان دیکھا کئے

کیا نہیں تھا ایک بھی اُن میں غلام اہلبیت
جو دُر دندان پہ ضرب قمچیان دیکھا کئے

آیۂ الصبر کی تھی تفسیر ساجد میں عیان
طوق تھا گردن میں بیمار پہ بیڑیان دیکھا کئے

جمع تھیں ارواح قدسی پر یہ تھا حکم خدا
لٹ رہا تھا خاندان مرسلان دیکھا کئے

ہائے وہ سر جس میں اسرار خدا تھا منکشف
کور باطن تھے خوشی وقف سنان دیکھا کئے

یا رسول ہاشمی رحمت کی اک حد بھی تو ہے
کیوں نہ الٹے یہ زمین و آسمان دیکھا کئے

جوش گریہ سے نہیں اب ضبط کی طاقت فرید
لوح پر تھا کلک سرگرم فغان دیکھا کئے

## سمٹ کر گلشن جنت سے کعبہ مین بہار آئی

# شمیم روح پرور

ہوائے صبحدم گلشن مین مست وبیقرار آئی
ہلا کر شانۂ غنچون سے کہا اٹھو بہار آئی

ہنسے سنکر خبر غنچے ملائی آنکھ نرگس نے
کہا سوسن نے یہ بڑھ کر دہ سو کوہسار آئی

کھلا تختہ ہی غنچون کا عجب خارا کے دامن پہ
شمیم روح پرور بن کے حور گلعذار آئی

گل نورس کو ہاتھون مین لئے اک باغ قدرت سے
در بنت اسد پر با ہزاران افتخار آئی

دیا گلدستہ اور اٹھی گئی ہر سو پکار آئی
سمٹ کر گلشن جنت سے کعبہ مین بہار آئی

ترا رتبہ ہے کیا اللہ اکبر رتبۂ عالی
محمد نے دیا دختر خدا سے ذوالفقار آئی

علی ہین مظہر آیہ ید اللہ فوق ایدیہم
یہی قوت تو تھی جو تا بخیبر نثار آئی

نہ تھا جز حب حیدر کے وسیلہ کوئی بخشش کا
محبت مرتضیٰ کی کارگر روز شمار آئی

ہوئے پیدا علی جس دم تری رحمت پکار آئی
سمٹ کر گلشن جنت سے کعبہ مین بہار آئی

چھلکتا تھا فریدی بادۂ حب علی دل مین
پس مردن مرے پہلو مین حور میگسار آئی

## کعبہ مین ہی ولادت سلطان انس و جانکی

# نور بوترابی

ہونے کو ہے مکرر تخلیق کن فکان کی ‎ ‎ نور خدا ہی ظاہر ہی بھیڑ قدسیان کی

بزم صفا مین ہر سو ارواح صف بصف ہین ‎ ‎ آنے کو ہی سواری اُس شاہ دو جہان کی

کثرت پہ اب ہے مائل وہ نور بوترابی ‎ ‎ قلعی کھلیگی بیشک اب قصر لامکان کی

مد نظر تہا اُس کو دیکھے جمال اپنا ‎ ‎ وہ بیتین کی ہو صورت تفسیر آسمان کی

اٹہا سحاب رحمت فاران کی چوٹیون سے ‎ ‎ چھینٹے دیے زمین کو بدلی ہوا جہان کی

برق ازل کا شعلہ کعبہ پہ آکے چمکا ‎ ‎ اک نور تہا منور ظلمت گئی مکان کی

آئی ندائے غیبی حاضر ہے یہ امانت ‎ ‎ غافل تہا اک زمانہ بنت اسد نے ہان کی

درگاہ کبریا سے سارا کو حکم پہونچا ‎ ‎ حامل بنو گی کیا تم خالق کے ارمغان کی

ساتھ اس کے لیکے جاؤ مریم کو حاجرہ کو ‎ ‎ پردے مین سونپ دینا حاجت نہین بیان کی

چپکے سے لیکے آئین وہ نور روئے مطلق ‎ ‎ آغوش مین لٹا کر جو بات تھی بیان کی

چمکا وہ نور عرفان ظلمت گئی مکان کی ‎ ‎ کعبہ مین ہی ولادت سلطان انس و جان کی

بنتا ہے گھر خدا کا وقعت گئی بتان کی ‎ ‎ کعبے مین ہی ولادت سلطان انس و جان کی

| | |
|---|---|
| آیا وہ نور مظہر نور خدا کی صورت | تفسیر یون کھلی ہے اب رمز کن فکان کی |
| ہاتھون سے مصطفیٰ کے چھلکے گا جام حلت | کعبہ مین ہے ضیافت اک خاص مہمان کی |
| عقدہ کھلا نہ اب تک معراج مین یہ کیا تھا | شکل علی مین کس نے خاطر کی مہمان کی |
| نور علی کا چلہ قوسین پہ بند ہا تھا | دست خدا تھا ظاہر کھینچی تھی زہ کمان کی |
| آل نبی کی کشتی ہے نوح کا سفینہ | لنگر کی ہے نہ حاجت اسکو نہ بادبان کی |
| پھولون سے سج رہی ہے بارہ دری علی کی | ہے نقش بند قدرت خدمت پہ باغبان کی |
| رضوان سے کوئی کہدو کیا چیز ہے یہ جنت | اُتری ہوئی کلی ہے حیدر کے گلستان کی |
| اسم علی نے دیکھو کھولی گرہ زبان کی | اقرا کہا خدا نے روح القدس نے ہان کی |
| سنکر کلام مدحت قدسی پکار اُٹھے | معنی ہین عَلّم کے تفسیر ہے بیان کی |
| موقع ہے اب دعا کا رحمت بھی منتظر ہے | چشم کرم ہے جویان الطاف بیکران کی |
| مداح نے علی کے پھر دل سے اک فغان کی | اللہ خیر کرنا اس کہنہ آسمان کی |
| مولیٰ سے عرض کر لے جو کچھ کہ ہے تمنا | دارو یہان ہے بٹتی بیماریِ جہان کی |
| جوش الم سے اب تو کھلتا نہین دہن ہے | اک بات سنئے آقا لکنت بھری زبان کی |
| درد دروں سے شاہا بیتاب اُمتی ہین | طاقت ہوئی ہے رخصت ہمت نہین فغان کی |
| دین محمدی کے ہادی یقین ہو بیشک | مظلوم کر رہے ہین فریاد الامان کی |

اٹھو چلو نجف کو کرتے فرید کیا ہو
مولا سے عرض کرنا حالت تباہیان کی

سمٹ کر گلشنِ جنت سے کعبہ مین بہار آئی

# زلفِ لیلائے بطحہ

دمِ عیسیٰ نفس لیکر چلی پائی بہار آئی ‖ صبا چھو چھو کے غنچون کو دکھاتی ہے مسیحائی

پہنا ئین ہر گل نورس کو رنگین وردیان لیکر ‖ صبا نے اس طرح کی صحنِ گلشن مین صف آرائی

گل نرگس کا پہرہ جابجا گلشن مین بٹھلایا ‖ دیا گلچین کے ہاتھون مین گل شبو کی شہنائی

نوید جانفزا سوسن نے پہونچائی یہ غنچون کو ‖ کریگا شاہ گل تختِ چمن پر محفل آرائی

زرِ گل بھر کے جھولی مین صبا بیساختہ آئی ‖ وہ گلہائے اشرفی مین لگا کر موتیا لائی

ادب سے سامنے تختِ گل اذفر کے یون جھک کر ‖ زبان بے زبان سے اس طرح کی مدح آرائی

ترے دربار مین شاہا یہ حاضر ہے نچھاور کو ‖ اشارہ پنجۂ مریم کو ہو لکھے وہ بھر پائی

یہ سنکر بول اٹھا شمشاد گلچین بھی چلا اٹھ کر ‖ دکھائی آنکھ نرگس نے لیا سنبل نے انگڑائی

کہا سوسن نے یون بڑھ کر ادب ملحوظ خاطر رکھ ‖ برائے صدقہ گل کیا خس و خاشاک تو لائی

عتاب آمیز باتین جب سنی ایسا وہ گھبرائی ‖ کہا سب حال رضوان سے شمیم خلد کو لائی

مبارک ہو کہ دنیا مین بہار بے خزان آئی ‖ کوئی دیکھے تو یہ نزہت یہ رعنائی یہ زیبائی

ہوا جنت کی وہ کہائی رہی باقی نہ خود رائی ‖ گئی بیمار تھی بن کر مسیحا ہو کے پھر آئی

گئی پھر باغ مین وہ نرگس بیمار بولی — تماشا مین دکھاؤن ساتھ چل او کور بینائی

تجھے کیا کور چشمی سے نہین دیتا ہی دکھلائی — سمٹ کر گلشن جنت سے کعبہ مین بہار آئی

خدا کے گھر مین جھرمٹ آج ہی حوران جنت کا — ہمہ تن چشم بینا بن کے تارے ہین تماشائی

کمر تک کھول رکھی زلف ہی لیلی لطیفہ نے — چھپا چھن نور گرتا ہی برستی ہی مسیحائی

مجاتی مسکراتی شرم سے دبتی ہوئی آئی — زبان تہنیت سے اس طرح کی نغمہ آرائی

مبارک ہو کہ اب ساعت ظہور ہل اتی آئی — علی واللہ مولی ہی ہو من کنت مولائی

ہوئے ظاہر زمانے مین وہ نور شان یکتائی — لب جان بخش کے صدقہ مین ملتی ہی مسیحائی

پڑھو صلوٰۃ اب اٹھ کر ادب سے آل احمد پر — علی کے نام سے واللہ ظاہر ہی مسیحائی

غلام درگہ والا جلا دیتے ہین مردونکو — فقیر بے نوا انکا دکھاتا ہے مسیحائی

صفت ممکن کہان اسکی کہ جو بجید با یان ہو — صفت موصوف وصف مین نہان ہے حق یکتائی

علی ہی نام خالق کا علی کی شان یہ دیکھو — عیان ظاہر مین دوتائی نہان پردے مین یکتائی

علی ہین معنی علم ولایت مصدر عرفان — علی مظہر علی ظاہر علی مولا و مولائی

لکھون مین منقبت تیری ترا ہی ذکر ہی لب پر — خدا سے یہ دعا کرتا ہی ہر دم تیرا شیدائی

فرید اب مانگ لے جو کچھ طلب کرنا ہو مولا سے — دعا کا وقت ہی اسدم گھٹا رحمت کی ہی چھائی

الٰہی جب تلک گردش مین ہی یہ چرخ مینائی — الٰہی جب تلک ہی خضر نے عمر روان پائی

رہی یہ گلشن اسلام تازہ اور پھلا پھولا — نہ غالب ہو کوئی اسپر شہ موسائی نہ ترسائی

یہی اپنی تمنا ہی یہ مدح آل حیدر مین — علی ہون ساقی کوثر بنون انکا مین صہبائی

فرید خوش بیان کرتا رہے یون منقبت تیری
علی مولا علی مولا علی من کنت مولائی

خانہ کعبہ مین ہے میلاد حیدر دیکھیے

# امامت فی السماء

وصف خالق کیجیے یون شکل حیدر دیکھیے
آئینہ تصویر حق آنکھون مین رکھکر دیکھیے

بزم قدسی دیکھیے وہ نور داور دیکھیے
جلوۂ نور علی تابان ہے منظر دیکھیے

عالم ایجاد و مکان و جنوب و تحت و فوق
مظہر نور علی کے سب یہ منظر دیکھیے

مہر و ماہ و زہرہ و پروین و برجیس و زحل
آسمان پر کیون جمع ہین یہ سب اختر دیکھیے

نوح و ادریس و شعیب و خضر و الیاس و کلیم
منتظر نور خدا کے ہین پیمبر؏ دیکھیے

شش جہت سے آتی ہے پیہم صدا یا علی
خانہ کعبہ مین ہے میلاد حیدر دیکھیے

لعل و الماس و زمرد نیلم و پکھراج و شب
لیکے رضوان آیا ہے بھر خنچیا در دیکھیے

خلد سے حورین چلی ہین گوندھکر پھولونکا ہار
جس کی خوشبو سے زمانہ ہے معطر دیکھیے

موتیا بیلا چنبیلی کیوڑہ و گلہائے وَرد
ہین کھلے جس مین گل عباس جعفر دیکھیے

خیر مقدم کو کھڑے ہین ساتھ مین لیکر بلال
بوذر و سلمان انس ہین ویس و قنبر دیکھیے

شش جہت خالی ہے جسم نور حق ہے مرتضیٰ
گھر کے اندر بھی مکین ہے اور باہر دیکھیے

کنہہ ذات لم یزل ہے ورطۂ ادراک علم
شرح وصف بحر حق ہے ذات حیدر دیکھیے

دیکھ کر جلوہ حبیب حق کا آنکھیں کھولدین ۔۔۔ نور خالق ایک تھا جسم دو پیکر دیکھئے

قوت بازوے حق کے کارنامے ہین بہت ۔۔۔ ایک ادنیٰ معجزہ ہی شق اژدر دیکھئے

قلزم بحر کرم ہی جوش مین آیا ہوا ۔۔۔ کھولدی رحمت نے ہی زلف معنبر دیکھئے

آج ظاہر ہونگے دنیا مین رموز کنفکان ۔۔۔ جمع ہین ارواح سب کعبہ کے اندر دیکھئے

فیصلہ ہوگا امامت فی السمار کا آج ہی ۔۔۔ نبکے خود کعبہ مین آیا ہی وہ داور دیکھئے

خطبۂ وحدت سنانے کو وہ آیا پیک نور ۔۔۔ میر مجلس وہ ہوا دیکھو مقرر دیکھئے

سایۂ ذات احد ہی ناطق علم نہان ۔۔۔ ظرف ایمان بن گیا اللہ اکبر دیکھئے

دیکھنا گر ہو علی کو دیکھو باب علم سے ۔۔۔ موج علم اولین کا یہ سمندر دیکھئے

بہہ رہی ہے نور کے دریا مین نہر انگبین ۔۔۔ ہے زبان حیدری قند مکرر دیکھئے

ذات حق نور محمد علم و حلم مرتضیٰ ۔۔۔ یہ تسلسل دیکھئے نقش مکرر دیکھئے

کس لئے کعبہ کو چلیے کیون یہ مندر دیکھئے ۔۔۔ دیکھنا گر ہو خدا کو روے حیدر دیکھئے

مدح وصف مرتضیٰ مین پھر ہوا جوش خیال ۔۔۔ کاتب قدرت کا پھر کھلتا ہی دفتر دیکھئے

پھر ہوا شوق زیارت پھر ہوا جوش طواف ۔۔۔ پھر نجف کو لیچلا اپنا مقدر دیکھئے

پر بچھایا پھر فرشتون نے نجف کی راہ مین ۔۔۔ چھا گیا پھر ابر رحمت میرے سر پر دیکھئے

شور ہوگا ہر طرف اٹھو چلو دیکھین ذرا ۔۔۔ ہند سے آیا ہے اک مداح حیدر دیکھئے

جبکہ پہونچون گا در شاہ نجف پر مین غریب ۔۔۔ یون کرون گا عرض اے عالم کے رہبر دیکھئے

پارہاے لخت دل پر نقش ہے نام حضور ۔۔۔ لایا ہی بہر نذر یہ جنس احقر دیکھئے

دیکھئے کب تک بر آتی ہے تمنائے فرید
کس طرح پہونچون در حیدر پہ کیونکر دیکھئے

مبارک ہو سول حق کی ہاں یہ پھول سا لڑکا

# نفخ فی الروح

گئی اب شام گمنامی ہوا وہ نور کا تڑکا
دیا شعلہ تھا وحدت کا ہوا ہے دید میں بھڑکا

ہوا منظور جب اس کو کہ ظاہر ہو زمانے میں
بنایا ایک پتلہ نفخ فی الروحی سے کیچڑ کا

ہوا یہ حکم روحوں کو کہ صف بندی پہ قائم ہوں
سُنے حکم علی اعلیٰ نہیں موقعہ ہو گڑبڑ کا

فرشتوں نے کیا سجدہ یہ حکم اسجدوا سنکر
کہا شیطان ناری نے نہیں بے عقل میں لڑکا

کروں سجدہ میں مٹی کو کہ خلقت میں افضل ہوں
میں جوہر عالم علوی ہوں یہ پتلا ہے کیچڑ کا

ہوا حکم الٰہی دور ہو مردود شیطان کو
نکالو اس کو جنت سے عذاب اسپر ملے کھٹکا

دیا آدم کو پھر حق نے یہ حکم زوجک الجنت
رہو آرام سے دونوں مگر شیطان نے بھڑکا

گنہ صادر ہوا آدم سے کہا کر باغ جنت میں
ثمر ممنوع جو باعث ہوا تخلیق کی جڑ کا

ندامت سے نہ آدم سر اٹھاتے تھے سو گردوں
دل بیتاب میں پیدا تھا قہر حق سے اک دھڑکا

فقالا ربنا انا ظلمنا پر یہ حکم آیا
کہو آدم سے وہ سیکھے علی کے نام کا کڑکا

جو دیکھا عالم روحی میں کل مخلوق عالم کو
نظر آیا نبی کے ساتھ میں آدم کو اک لڑکا

تعالی اللہ یہ وہ طفل ہے جس نے کہ کھویا ہے
وہ داغ معصیت سے قلب آدم میں جو تھا دھڑکا

نظر شان خدا آئی وہ شکل بوترابی مین | اٹھا نور خدا از درون سے فاران پر ہوا کڑکا

ہوا غل امتحان احمد مختار وہ دیکھو | علی ہے قوت بازو نبی کا شانہ اب پھڑکا

پکارا ہاتف غیبی پس پردہ یہ کعبہ سے | خلیل حق کا جو وارث تھا وہ پیدا ہوا لڑکا

دھمک حدت کی پھیلے گی تمام اکناف عالم مین | مبارک ہو رسول حق کی ہان یہ پہول سا لڑکا

کلید عقل و دانش سے نہ کھلتا طالع وحدت | علے کے علم نے کھولا ہے کھٹکا قفل کی جھڑکا

جو دیکھا غور سے محشر مین وہ دامان حیدر تھا | پھریرا کھل گیا جسدم لوائے حمد کی جھڑکا

نہ پایا ایک مین بھی گوہر حب علے ارزان | بہت ڈھونڈھا کیا دنیا کا ہر بازار چوپڑ کا

ادھر نام علی نکلا ادھر جنت مین داخل ہین | خدا سے اس طرح سے معاملہ ٹھہریگا تڑ کا

یہ وہ ماکول مشکل ہے کلیجہ منہ کو آتا ہے | علی کی منقبت لکھنا نہین کہانا ہے پاپڑ کا

فرید اس قافیہ ناقص نے لطف منقبت کھویا
گمان ہوتا ہے اپنے شعر پر مجذوب کی بڑ کا



## رُباعی

آراستہ جس روز قیامت ہو گی سنتے ہیں کہ جنت میں ضیافت ہو گی
نعلین علی بغل میں دابونگا فرید اپنی اسی صورت سے شفاعت ہو گی

## پیدا ہوئے کعبہ میں تبوا شیر خدا آج

کیا ہو جو سر کعبہ یہ محفل ہے بپا آج ہو مثل ازل جلوہ فگن نور خدا آج
جبریل بنے پیک ہیں پھرتے ہیں خوشی میں کل عرض وسموات میں دیتے ہیں ندا آج
جو روز ازل شعلۂ توحید تھا چمکا وہ کعبۂ معبود کو ہوتا ہے عطا آج
جو کیف کہ تھا محفل تقدیس میں حاصل پیدا ہو دل بنت اسد میں وہ مزا آج
بیشک یہ دعاہائے خلیلی کا اثر ہے کعبہ میں نظر آئے گا وہ نور خدا آج
کھلتا حرم حق میں ہے دروازہ کرم کا خورسند نظر آتے ہیں سب شاہ وگدا آج
میلاد علی کو کوئی عشاق سے پوچھے ہر سمت سے آتی ہے صدا آ کو بلا آج
کیا تازہ بہار آئی ہے طالب کے چمن میں اٹھلاتی ہوئی آئی ہے جو باد صبا آج
یہ نور کا دربار ہے یا برق تجلے ہو قلب میں اک جلوہ تو آنکھوں میں ضیا آج
احمد ہیں رسالت کو امامت کو علی ہیں کعبے میں لیا جائے گا یہ عہد وفا آج
عرصہ سے جو مشہور تھا بتخانہ جہان میں مولد سے ہوا ہے حرم حق بخدا آج
سنتے تھے کہ گھر حق کا ہے مکہ میں قدیمی پر مرتبہ حیدر کی ولادت سے کھلا آج

کہتا ہے ہبل چھوڑ دو سب بھاگو حرم سے
پیدا ہوئے کعبہ مین تو شیر خدا آج

جبرئیل کے ہمراہ ملایک کے قشون ہین
احمد کو ملا ہے علم دست خدا آج

تثلیث کا تشریک کا ہے دور یہ آخر
صورت گر توحید ہوا نام خدا آج

آیا ہے وہ گو کتم سے سجدے مین جبین ہو
جو کعبۂ اللہ مین ہے قبلہ نما آج

اصنام تو کیا ہین حرم حق بھی جھکا ہو
سجدے مین نظر آتے ہین سب ارض و سما آج

اللہ کی ہے شان یہ توحید کا منظر
اعجاز دکھاتا ہے علی نام خدا آج

اصنام مین طوفان ہے اک باد فنا کا
زمزم کی ہو قسمت مین مگر آب بقا آج

دنیا مین کرامت ہو وہ عقبیٰ مین شفاعت
احمد نے کیا جس کو امام دوسرا آج

عیسیٰ نے کہا ایلیا جس کو وہ وہی تھا
کہتی ہو جسے قوم نصیری کی خدا آج

آیا حرم حق مین ہو وہ رشک مسیحا
بٹتی در کعبہ پہ ہو عصیان کی دوا آج

اعجاز ہو انفاس علی کا یہ بتون مین
ہر ایک کے ہو ورد زبان صل علی آج

ہر بت ہی کہتا ہو جبین رکھ کے قدم پر
رہنے دو حضوری مین ہمین بہر خدا آج

آتی در کعبہ سے ہو زورون مین ندا آج
وہ دیکھ لو آتا ہو نصیری کا خدا آج

یہ شیث ہین ادریس ہین یہ عیسیٰ و موسیٰ
گہوارہ ہلاتے ہین خلیل دوسرا آج

جبرئیل کھڑے پاس مگس رانی مین کرتے
رضوان اثر شوق سے لیتا ہو بلا آج

محبوب کا محبوب ہو کیا شان ہو اسکی
ہو بازوئے احمد کو ملا دست خدا آج

امت کا سہارا ہو محمد کا ولی ہے
کعبہ نئے مولد یہ ہو سو جان سے فدا آج

غمخوار ہے اسلام کا گمراہ کا ہادی
آیا ہے امداد ہے وہ عقدہ کشا آج

اک دھوم زمانے مین ہے کیا نام علی کی
ہر قلب مین یہ نقش ہو ہر جان مین ولا آج

برپا حرم پاک مین ہے محفل مولد　　کرتا ہو فریدی بھی تری مدح وثنا آج

اک گلشن نو مین گل رحمت ہے کھلا آج　　جا بہر خدا سوئے حرم باد صبا آج

بوئے گل وحدت سے بسا دے دو جہان کو　　پائے گی در شاہ رسل سے تو صلا آج

نازل سر کعبہ ہے یہ فیضان الہٰی　　دروازہ سخاوت کا زمانہ پہ کھلا آج

محروم نہین پھرتا ہے سائل کوئی در سے　　جبریل سر کعبہ یہ دیتے ہین ندا آج

خیرات فریدی کو ملے دست کرم سے
اٹھے گا ترے در سے مگر لیکے گدا آج

## آغاز قصائد در حسن منقبت مقبول داور مالک یوم الدین حضرت امام منتظر مہدی دین

## والی سر من غاریا باب حطیم علیہ الصلوٰۃ برحمتک یا ارحم الرحمین

بہت مشکل ہے راز کبریا سے باخبر ہونا
خبرداری جسے کہتے ہین وہ ہے بے خبر ہونا

عجب اک راز سربستہ تہا روز اولین ظاہر
زمین کا خیر مطلق اور انگارے کا شر ہونا

وہی یہ خیر و شر ہین جو کہ ظاہر ہین زمانہ مین
کسیکا پُر خرد ہونا کسیکا بے ہنر ہونا

گروہ انبیا و اولیا ہین خیر کے مظہر
گروہ اشقیا کے حق مین ہے شرط شر ہونا

کبھی شعلہ ہے مٹی مین کبھی مٹی ہے شعلے مین
عجب حکمت ہے نا جنسونکا یون زیر و زبر ہونا

تپش نے آگ کے پانی بنایا جوہر طین کو
کشش سے آب کا ثابت ہوا بادِ سحر ہونا

پہنا رکھا ہے عالم کو یہ امواج تغیر نے
ہے منزل ارتقا کی گردش شام و سحر ہونا

ترقی اس قدر کی متحد ہو کر عناصر نے
کہ وابستہ ہوے دامن سے اسکے خیر و شر ہونا

جہان مین شعلہ افگن ہوگئین جب قوتین شر کی
تو لازم آگیا دنیا مین اک خیر البشر ہونا

بخارات لطیفہ بنکے یون اُٹہا عناصر سے
پہر اُن کا کاسۂ انسان مین جا مستقر ہونا

ہیولاتِ صُور مین معنی تخلیق کا جلوہ
ہوا اس خمسہ کا قالب مین وہ صاحب اثر ہونا

معما حکمت قدرت کا ہے یہ قالب خاکی
جمع ضدین کی پہر اتحاد یک دگر ہونا

کرشمہ جلوہ گاہ دہر کے ہین سب یہ ظاہر مین
ہے فرض اہل دل باطن پہ بھی اسکی نظر ہونا

حجاب پردۂ غیبت مین تیرا مستتر ہونا
۶ دلیل حسن ہے یہ بھی کسی کا منتظر ہونا

مقدر تھی مگر شام عدم کی یون سحر ہونا ۔ حجاب رخ کا اٹھنا وہ کسی کا جلوہ گر ہونا

صفوف انبیا تھی منتظر سکتے کا عالم تھا ۔ حبیب کبریا کے حق مین تھا خیر البشر ہونا

جو قوت خیر کی تھی صورت رحم مجسم ہے ۔ مقرر ہو اُسی کے ہاتھ سے بس دفع شر ہونا

وہی یہ خیر رحمت ہے جو آدم سے مسیحا تک ۔ کہاتی آئی ہو ظلمت کا یون زیر و زبر ہونا

بجھایا شعلہاے نار شر کو آب رحمت نے ۔ وہ ختم المرسلین کا بعد عیسی جلوہ گر ہونا

یہ حکم آیۂ بلغ سے ثابت ہے زمانے مین ۔ امامت کا تقرر اور اُن کا راہبر ہونا

امام اولین حیدر ہین ختم المرسلین احمد ۔ ہو ظاہر ختم مہدی پر امامت پیشتر ہونا

تمھین نور احد ہو ابتدا و انتہا دونون ۔ بہار مبتدا کے تم ہی تھے صبح خبر ہونا

تمھارے فیض سے ہو جائے گی خیر الامم زندہ ۔ ہو دفع شر انہین ہاتھون سے از روے خبر ہونا

زمین کے شر سے اب جاتے ہین شعلے بام گردون پر ۔ تمھین لازم ہوا اے خیر مطلق جلوہ گر ہونا

دواے داغ دل اب ہو نہین سکتی مسیحا سے ۔ تمھارا کام ہو ہم عاصیون پر مہرور ہونا

دیا ہو چھوڑ ہم نے اتحاد ملت بیضا ۔ ہوا ہو باعث خندہ ہمارا منتشر ہونا

خدارا اب تو رحمت کی نظر ہو ہم ضعیفون پر ۔ تری رحمت کا جویان ہو ہمارا چشم تر ہونا

تری مدحت طرازی کی جو نعمت اس کو حاصل ہو
ہے قسمت مین فریدی کے ثنا گر مشتہر ہونا

## ہوئے پیدا شہ دین شاد ہی دل ہر مسلمان کا

# سلام علی آل یٰسین

نکیوں ممنون احسان ہون مین داغ شام ہجرانکا
دل پر داغ پر اپنے ہے عالم ماہ تابان کا

مزا ملتا ہی وہ دلکو یہ عشق غائبانہ مین
کہ افشا ہو نہین سکتا ہمارے راز پنہان کا

تمھاری پردہ پوشی بھی ہی راز نکتہ حکمت
اشارہ ہے مگر یہ آمنو بالغیب ایمان کا

تمھین بندونسے اتنا قرب پھر غیبت کا یہ عالم
تقرب جس طرح حق سے ہو انسانکی رگ جانکا

تعالی الحسنہ ظاہر ہی جلوہ شاہد جان کا
مجسم بنکے ظاہر ہی جہان مین نور یزدان کا

سلف کا اپنے ہمپایا مدارج مین ترقی پر
وہان ختم نبوت ہی یہان ہی ختم دوران کا

تمھارے پیشرو لشکر ہوئے ہین عیسئی دوران
فقط ہدہد پہ تکیہ تھا مگر جیلش سلیمان کا

تلاطم مین غضب کے تھی پھنسی یہ کشتی امت
لب ساحل پہ پہونچی تھا وسیلہ تیرے سُکان کا

بہت دور اب گئے وہ دن کبھی ہم جبکہ غمگین تھے
ہوئے پیدا شہ دین شاد ہی دل ہر مسلمان کا

علی مرحب کے قاتل ہین تو یہ دجال کے قاتل
زمانہ دیکھ لے یہ زور ابن شاہ مردان کا

ہوئے ظاہر حقیقت کے فقط دو رکن دنیا مین
علی قصر ولایت اور مہدی باب عرفان کا

ہوا الظاہر ہوا الباطن کی یہ تصویر کامل ہین
لقب حق سے ملا ہی اس لیئے مہدی دورانکا

اُٹھا مین گئے یہ عیسیٰ کو مسیحا اس کو کہتے ہین
ہوا دفنی معجزہ ظاہر امام بحرِ امکان کا

کھڑے ہین سامنے وہ مقتدا و مقتدی دونون
تقابل آل یٰسین سے ہوا یون آل عمران کا

سلامٌ آل یٰسین کا ہمیشہ ورد رہتا ہے
فقط یہ ایک کلمہ یاد بس ہم کو ہے قرآن کا

جزیرہ ہم کو خضرا کا نظر آئے کہین یارب
ارم سمجھا ہون مین اُس کو وہی ہے باغ رضوانکا

ہوا آخر زمانہ فرقت شبہاے حرمان کا
بہار صبح جلوہ ہے فروغ مہر تابان کا

مگر پوشیدہ تھا روزِ ازل جو راز امکان کا
پتہ دُرج امامت مین ملا اُس گوہر جان کا

حفاظت کے صلہ مین اس در نایاب کے حق نے
خزانہ آدم خاکی کو بخشا فضل و احسان کا

کٹین چودہ یہ صدیان چاردہ معصوم وا لی کی
بحق چاردہ دکھلا خدا رُخ ماہ تابان کا

اٹھو اے خفتگان خواب غفلت ہان اٹھو دیکھو
فروغ روئے تابان نے ہی کھویا داغ ہجران کا

وہ آئے ہین سر محفل جو پوشیدہ تھے عرصہ سے
لٹاتے ہین خزانہ دونون ہاتھون سے وہ عرفانکا

مٹا جاتا ہی دنیا سے یہ نقد و قلب کا جھگڑا
ہے ضرب لا الہ دلبر یہی سکہ ہی ایمان کا

کرو تقلید تم آل عبا کی اب دل و جان سے
نہ چھوٹے ہاتھ سے گوشہ فریدی اُنکے دامان کا

## امام عصر کے آمد کی شہرت ہے خدائی مین

# برج رحمت

عیان یہ راز حکمت ہے خدا کی سب خدائی مین
جمال روئے مطلق تھا لباس مصطفائی مین

مے حب علی پیو لونڈھاؤ ساغر عرفان
نہین آئے گا کچھ دھبہ لباس پارسائی مین

نبی کے راز مخفی کی علی تفسیر ہین گویا
وراثت بٹ گئی توحید حق کی دونون بھائی مین

شرف ہین برج رحمت کے نظام خمسۂ عالم
اشارہ رمز مخفی کا ہے یہ تحت العبائی مین

نکالا ایک دم مین پنجۂ خورشید عالم کو
خدا کا زور مطلق تھا یداللہ کی کلائی مین

بساط عرش کہیئے یا حصیر حجرۂ مولا
وہ عرش کبریائی پر یہ بزم بے ریائی مین

یہی تو باعث ایجاد تخلیق دو عالم ہین
کیا سجدہ فرشتون نے انہین کی رونمائی مین

یہ وہ کلمات ربی ہین مدد آدم کو جس نے دی
پھنسی جب طینت خاکی تھی عصیانکی ترائی مین

ہوالاول ہوالآخر کے یہ مفہوم ظاہر ہین
امامت ختم مہدی پر ہی ساری خدائی مین

امام عصر کی مدحت مین لکھون مصرعہ روشن
کہین حسان ثانی سب مجھے مدحت سرائی مین

پیون مے دست قدرت سے وہ بزم کبریائی مین
خواص روح پیدا ہو عناصر کی رباعی مین

کھڑے ارواح قدسی ہین یہ کسکی پیشوائی مین
امام عصر کے آمد کی شہرت ہے خدائی مین

ہماری آہ وزاری سن کے وہ ابن علی آئے
خدایا پھر ہرا دے اثر اپنی دہائی مین

خدارا دیکھ لے چشم کرم سے اد گل نرگس
کھڑی ہے امت احمد یہ شوق جبہ سائی مین

بہت دن سے تمہارے نام کو ہم سنتے آتے ہین
لٹے ہین نقد دل ہاتھو نہین تیری ہی ثنائی مین

گلے ملتے ہین فرزندان مریم ہاجرہ دیکھو
مقام قدس ہین وہ یہ مقام مصطفائی مین

مقلد بنکے عیسے آتے ہین چرخ چہارم سے
جھکے ہین مقتدی ہو کر مقام جبہ سائی مین

امام عصر ہوتا ہے امام المرسلین دیکھو
مثال شمس روشن ہے وہ برج مقتدائی مین

تمناے دلی یہ ہے امام عصر جب آئین
سناؤن یہ قصیدہ جوشش مدحت سرائی مین

فرید آئے ہو تم شاید مے حب علی پی کر
جھلک عرفان کے بادہ کی ہے روئے پارسائی مین

## مُبارک ہو کہ دُنیا مین امامِ منتظر آئے

# زلفِ عروسِ دین

عیان شد آن مہ اوج ولایت — نہان شد ظلمت کفران و بدعت
بنز دم سکہ در اقلیم دو عالم — نگینِ خاتمِ ختمِ رسالت

اثر کے ساتھ آہ میکش تفتہ جگر آئے — گھٹا گھنگھور رحمت کی الٰہی جھوم کر آئے
لوائے شان فضلنا کو لیکر راہ بر آئے — محمد کے جو نائب ہین وہ قصہ مختصر آئے
علے کے جانشین لختِ جگر نورِ نظر آئے — مبارک ہو کہ دنیا مین امام منتظر آئے
پڑہو صلوٰۃ کیون خاموش ہو اس بزمِ عالی مین — اٹھو اے مومنین ہم صورتِ خیر البشر آئے
سنّیٖن کے تفرقے ان سے ہی سب اب باب مبشر کے — یہی مصلح یہی ہادی یہی تو راہبر آئے
ولایت بوترابی شان خلق احمدی لیکر — حسن کے حلم کے حامل وہ شاہ خوش نظر آئے
ہوے ظاہر یہ معنی کنت کنزاً کے زمانے مین — وہ نور مظہر مطلق مجسم جلوہ گر آئے
یہ شرح آیہ فاتوکی اک تفسیر ناطق ہین — بیاض کاتب قدرت سے قرآن دگر آئے
گئے علیسے تھے ان کی جستجو مین چرخ چارم تک — خبر آنے کی سنکر بام کعبہ پر اتر آئے
تمنا ہی بڑی مدت سے دیکھین رنگ و انور کو — نہال خشک مین اللہ دیکھین کب ثمر آئے

مٹے کیونکر زمانے سے نہ ظلمت جور و طغیاں کی
محمد کی بشارت وہ خدا کے نامہ بر آئے

زمانہ منتظر تھا دیر سے جس خیر مقدم کا
تعالی اللہ عالم میں وہ شاہ بحر و بر آئے

پریشاں حال امت کی نہ کیوں اب جمع خاطر ہو
بنانے کو عروس دین کی زلف منتشر آئے

ترا ثانی نہ آیا ہے نہ آئے گا زمانے میں
اگرچہ ہادی و رہبر بہت سے پیشتر آئے

دلائے ابن حیدر ہیں فرید اپنی تمنا ہے
بوقت واپسیں روئے شہ یاسیں نظر آئے

## آغاز مسدس چہاردہ بند نعت

# قلم زلف رُخ حور

للہ الحمد لکھوں نعت رسول اکرم
آئین جبریل امین لیکے ذرا لوح و قلم
کہد و پروین سے بیاض اپنی وہ دے حق کی قسم
دست میکال سے لوں خامۂ یاقوت رقم
روشنائی کی قلم زلف رخ حور سے لوں
پانی دوات کی خاطر نہر نور سے لوں

ورق شمس کا کاغذ پئے تحریر ملے
مسطر تار شعاعی پے تسطیر ملے
جاذب حرف صفت ذرۂ اکسیر ملے
ہو رقم گر قلم کاتب تقدیر ملے
کاش ہاتھ آئے جو اسدم پر جبریل مجھے
لکھدوں حاصل ہو گر عالم تنزیل مجھے

صوف دوات میں کیا دوں مجھے آتا ہے حجاب
دامن عرش لوں یا حضرت یوسف کی نقاب
پنکھڑی نور کی لوں یا گل جنت سے گلاب
مانگ لوں حق سے کر دیدے مجھے رحمت کا سحاب
حوض کوثر کو میں لیلوں گا اگر بات بنے
ماء اللہ کی موزوں ہو کہ دوات بنے

کہتے احمد کو ہین سب لوگ یہ مکی مدنی　　عقدۂ میم جو کھل جائے تو اللہ غنی
نعت مین تیرے بنائے سے مری بات بنی　　تیری وہ شان ہو کہتا تھا خدا بھی ارنی

ہاتھ کس کا تھا وہ معراج کا پردہ کیسا
خود خدا جس کا کہ عاشق ہو وہ بندہ کیسا

خود مصور تری تصویر پہ مائل ٹھہرا　　ماحصل جو کہ ہو تو اس کا بھی حاصل ٹھہرا
اکملون مین تو کمال رُخ کامل ٹھہرا　　حق یہ کہتا ہون کہ تو حق کے مقابل ٹھہرا

مثل ترا کہین عالم ایجاد مین ہے
نقش کو کھینچ کے نقاش بھی فریاد مین ہے

بات اللہ کی ہے میری طبع زاد نہین　　کلِّ احمد کے سوا عالم ایجاد نہین
بے ترے حکم کے قائم کوئی بنیاد نہین　　راز سربستہ ہو یہ رخصت فریاد نہین

روح کی روح سے اکرم کو جدائی معلوم
تو وہ بندہ ہے جسے رمز خدائی معلوم

بات جو خلد مین ہر ب کے ہو صحرا مین وہی　　شان جو عرش پہ ہو گنبد خضرا مین وہی
آب زمزم مین ہو جو نور کے دریا مین وہی　　جلوہ معشوق مین جو عاشق شیدا مین وہی

آؤ عشاق چلو یار کا جلوہ دیکھین
پردہ میم اٹھا کر رخ زیبا دیکھین

ذکر وامق کا رجمال رخ عذرا ہے عبث
قصۂ زلف دراز سر لیلی ہے عبث
شہرۂ شیریں کا عبث نام زلیخا ہے عبث
حسن یوسف کا ترے سامنے چرچا ہی عبث

حسن تیرے ہی سرکار سے انعام ملے
تیرے بردوں کو زمانے میں بڑے نام ملے

علم تیرا ہے عمل تیرا سخاوت بھی تری
عدل تیرا ہے غضب تیرا شجاعت بھی تری
سب پہ بالا نظر آتی ہے یہ شوکت بھی تری
عرصۂ روز قیامت میں شفاعت بھی تری

چشم بد دور ہو پر فیض ہی سرکار تری
دہوم کونین میں ہی احمد مختار تری

مرہم زخم دوائے دل دلگیر ہے تو
شافع روز جزا صاحب تدبیر ہے تو
نور کا نور ہے تو لمعۂ تنویر ہے تو
دست بازوئے خدا کاتب تقدیر ہے تو

تیرے دربار میں کیا کہیئے کہ کیا کیا دیکھا
کفر سے دور خدائی کا تماشہ دیکھا

گم شدہ راہ تھے ہم راہ بتایا تو نے
خواب غفلت میں تھے جو انکو جگایا تو نے
ہم تھے ناخواندہ الف لام پڑھایا تو نے
جادۂ صدق جو تھا اسکو دکھایا تو نے

تیرے قدمونکی بدولت ہمین اے شاہ ملا

جو ملا سو ملا پر حق ہے کہ اللہ ملا

پھنک گیا پھنک گیا فرقت مین کلیجہ میرا
حال ابتر ہے بہت رشک مسیحا میرا

ہے تمنا کہ ترے در پہ ہو پھیرا میرا
مین بھکاری ہون ترے در کا تو داتا میرا

ہان ملے ہاتھ سے کچھ آپکے خیرات مجھے

دیدے دیتا ہو جو کچھ قاضئ حاجات مجھے

مانگ لے مانگ لے اسوقت اٹھا ہے پردہ
ہان فریدی یہی موقعہ ہے دعا کا اچھا

بھیک ملتی ہے فقیرون کو ہے بٹتا صدقہ
در رحمت سے چلی آتی ہے ہر بار ندا

مدح خوان آؤ چلو حق سے تم انعام بھی لو

قصر لو حور بھی لو بادۂ گلفام بھی لو

عجز سے عرض کرونگا مین طلبگار نہین
حور کو لون عوض نعت یہ درکار نہین

نعت ہے یہ ترے محبوب کی بیگار نہین
مین جو مانگون تو نہو پھر مرے سرکار نہین

تو فریدی کو یہی دولت سرمد دیدے

جس کا طالب ہے خدا وہ ہی محمدؐ دیدے

# خمسہ بر غزل نعتیہ قدسی

# نجم جمالِ ربی

مرحبا انجم بیدار جمالِ ربی
حبذا رشک گل گلشن عالی نسبی
خوش بیا ذات تو دارو ے جراحت قلبی
مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جاں باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

اڑ رہا ہے شہر حسن مین تیرا پرچم
حسن یوسف کی ترے سامنے کیا قدر و نعم
حق نے کھائی ہے ترے روے منور کی قسم
من بیدل بجمال تو عجب حیرانم
اللہ اللہ چہ جمالست بدین بو العجبی

تو وہ دلدار ہے جسپر کہ خدا ہے شیدا
کچھ بھی پردہ نہ تھا معراج مین خالق سے ترا
نور ہی نور ہے واللہ سراپا تیرا
نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را
برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

آرزو ہے کہ پڑہین جاکے ترے در پہ سلام | سامنے گنبد خضرا کے بصد عجز دوام
ہو عطا شربت دیدار کا ہم کو اک جام | نخل بستان مدینہ ز تو سر سبز مدام

زان شدہ شہرہ آفاق بشیرین رطبی

ذات کا اپنے جو اظہار تھا اُسکو منظور | نور سے اپنے کیا نور محمدؐ کا ظہور
آکے بطحٰے مین کھلی شکل جمال مستور | ذات پاک تو درین ملک عرب کردظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

ذات والا ہے ہر اک نقص سے ہر عیب سے پاک | پا نہین سکتے ہین اِس بھید کو فہم وادراک
دم کے دم مین تہا سر سدرہ براق چالاک | شب معراج عروج تو گزشت از افلاک

بمقامے کہ رسیدی نرسید ہیچ نبی

وائے افسوس ہوئی مجھ سے یہ غلطی بیہم | تیری دربانی کا دعوےٰ یہ کیا مین نے ستم
سگ در کا ترے رتبہ نہین فغفور سے کم | نسبتے خود بسگت کردم وبس منفعلم

زان کہ نسبت بسگ کوئے تو شد بے ادبی

تپ فرقت سے برا حال ہے ہون مین مضطر | مین وہ مدہوش ہون رکھتا نہین عالم کی خبر
در پہ حاضر ہون دکھانے کو تجھے زخم جگر | چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

صبح سے شام تک اور دن ہے ہون مضطر بار رات | نظر طوفان حوادث ہوئی کشتی حیات
عین دریا مین پیاسا ہون غضب ہے یہ بات | ماہمہ تشنہ لبانیم توئی آب حیات

رحم فرما کہ ز حد می گزرد تشنہ لبی

عرصۂ حشر ہے اُمت تری بیکس یا شاہ | آپکے ہاتھ مین ہی اُمت عاصی کا نباہ
ملتجی ہین ترے دربار مین با نالہ و آہ | عاصیانیم ز مانیکی اعمال مخواہ

سوئے ما روئے شفاعت بکن از بے سببی

تیری امت مین ہین ہم کیون نکرین ناز و نیاز | دلمین رکھتے ترے عاشق ہین عجب سوز و گداز
سجدہ کرتا ہی ہر اک جھک کے نگر سوئے حجاز | بر در فیض تو استادہ بصد عجز و نیاز

رومی و طوسی و ہندی عربی و حلبی

چین لینے نہین دیتا مجھے درد قلبی | لب پہ ہر دم ہے تری یاد مین انت حبی
عشق کی دل مین فریدی کے ہو اک آگ دبی | سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمدہ پیش تو قدسی پئے درمان طلبی

# خمسہ نفخ فی الروح

کبھی جب ہُو کا عالم تھا نہ تھا تک کوئی کھڑکا
صدائے کُن نے پیدا کر دیا عالم مین اک کڑکا
مثال مہر چمکا بن سکے جو پتلا تھا کیچڑ کا
گئی اب شام گمنامی ہوا وہ نور کا تڑکا
دبا شعلہ تھا وحدت کا ہوائے دید مین بھڑکا

بہت مشہور ہے قصہ ازل کا یہ زمانے مین
مزا آیا نہ جب اُسکو فرشتون کے ترانے مین
دکھائی قوت تخلیق آدم کے بہانے مین
ہوا منظور جب اُسکو کہ ظاہر ہو زمانے مین
بنایا ایک پتلا نفخ فی الروحی سے کیچڑ کا

خدا کی شان تو دیکھو فرشتے گرد آدم ہون
کرین سجدہ وہ مٹی کو رکوع مین اسطرح خم ہون
قرینے سے مراتب پر رہین نہ بیش نہ کم ہون
ہوا یہ حکم روحون کو کہ صف بستہ ہی قائم ہون
سُنے حکم علی اعلی نہین موقعہ ہی گڑبڑ کا

کیا انکار شیطان نے خدا کے روبرو سُنکر
ہوا مردود جنت سے وہ حکم آخر جو سُنکر
ہوئے بیہوش گھبرائے غضب کی گفتگو سُنکر
فرشتون نے کیا سجدہ یہ حکم اسجدو سُنکر
کہا شیطان ناری نے نہین ہے عقل مین لڑکا

فقط تیری پرستش پر دل و جان سے میں مائل ہون — نہ مانونگا کبھی یہ حکم مین جبتک نہ قائل ہون
کرون تقلید کورانہ نہیں ایسا مین جاہل ہون — کرون سجدہ مین مٹی کو کہ خلقت مین مین اسکا ملہو

مین جوہر عالم علوی ہون یہ تن پتلہ ہے کیچڑ کا

بھلایا تو نے کیون دل سے ہمارے جود و احسان کو — بہت مشکل ہوا و خاطی سمجھنا راز پنہان کو
نہین سمجھا ہے تو کچھ طلعت زیبائے انسان کو — ہوا حکم الٰہی دور ہو مردود شیطان کو

نکالو اسکو جنت سے عذاب اسپر ہو تھپڑ کا

مقرب کو تکبر نے دیا یہ درجۂ ذلت — یہ خاک منکسر کی دیکھنا اللہ رہی رفعت
وعید و بشر کے احکام سے جب ہو گئی فرصت — دیا آدم کو پھر حق نے یہ حکم زوجک الجنت

رہو آرام سے دونون مگر شیطان سے تد بھڑکا

خوشی سے دونون وہ ملبوس تھے دامان رحمت مین — دیے تھے تاج کرمنا نہ تہا کچھ فرق عزت مین
نہین دم مارنے کی ہے جگہ حق کی مشیت مین — گنہ صادر ہوا آدم سے کھاکر باغ جنت مین

ثمر ممنوع جو باعث ہوا تخلیق کی جڑ کا

تری اس بے نیازی کے تصدق خالق بیچون — مری باعث سے جو پیدا ہوئے مین انکو کیا سمجھون
مقدر مین لکھا تھا روز بد مین اس طرح دیکھون — ندامت سے نہ آدم سر اٹھاتے تھے سوئے گردون

دل بیتاب مین پیدا تھا قہر حق سے اک دھڑکا

نہ جب آدم نے پتا ستر پوشی کو کوئی پایا
نبیؐ کے دامن عصمت کی خاطر ہاتھ پھیلایا
اثر رحمت نے فیلبکو کسیر اُکا یہ دکھلایا
فعان ربنا انا ظلمنا پر یہ حکم آیا

کہو آدم سے وہ سیکھے علی کے نام کا کڑکا

تعجب مین تھے آدم دیکھ کر اُس بزم برہم کو
تسلی ہوگئی کچھ دیکھ کر بس قلب پُر غم کو
دکھائی صورت زیبا علی کی حق نے آدم کو
جو دیکھا عالم روحی مین کل مخلوق عالم کو

نظر آیا نبی کے ساتھ مین آدم کو اک لڑکا

زمانہ ایک مدت سے گل وحدت کا جویا ہے
نہال آرزو ہر اک نے کشت دلمین بویا ہے
زبان حال سے ہر ایک پتا حرف گویا ہے
تعال اللہ یہ وہ طفل ہے کو جسنے کہ کھویا ہے

وہ داغ معصیت سے قلب آدم مین جو تھا دھڑکا

حجاب اُٹھ جائے چہرے سے کسیکا بے حجابی مین
مین دیکھون جلوہ وحدت تو لاکے گلابی مین
ہزارون حسن معنی ہین نہان روے کتابی مین
نظر شان خدا آئی وہ شکل بو ترابی مین

اُٹھا نور خدا از و رفسے فاران پر ہوا کڑکا

اُٹھو جلوہ کنان ہے طالع بیدار وہ دیکھو
مسیحا کر رہا ہے پرسش بیمار وہ دیکھو
نبی کے بعد جو عالم کا ہے سردار وہ دیکھو
ہوا غل اُمتان احمد مختار وہ دیکھو

علی ہے قوت بازو نبی کا شانہ آب ٹھرکا

خدا کی شان چمکی نور حیدر بنکے بطحہ سے | ہوئے بیہوش عاشق مثل موسیٰ نور طہٰ سے
صدا انصار نے دی طرقو کی دشت طیبہ سے | پکارا ہاتف غیبی پس پردہ یہ کعبہ سے

## خلیل حق کا جو وارث تہا وہ پیدا ہوا لڑکا

گیا اب شرک دنیا سے صنم بیٹھے ہیں ماتم میں | ہبل اوندھا پڑا ہے نائلہ روتی ہی اس غم میں
خبر پہونچیگی مثل تار برقی اب کوئی دم میں | مہک پھیلے گی وحدت کی تمام اکناف عالم میں

## مبارک ہو رسول حق کی ماتن پہول سا لڑکا

گرہ اک راز سربستہ کی تھی یا طالع وحدت | طلسم درج ہستی میں نہاں تہا طالع وحدت
کیا اسم علی نے دیکھ لو وا طالع وحدت | کلید عقل و دانش سے نہ کھلتا طالع وحدت

## علی کے علم نے کھولا ہی کھٹکا قفل کی جہڑ کا

عجب عالم تہا محشر میں قیامت تھی کہ محشر تہا | کوئی بیتاب و مضطر تہا کوئی غمگین و ششدر تہا
مگر اک ابر رحمت سایہ افگن قرب ممبر تہا | جو دیکھا غور سے محشر میں وہ دامان حیدر تہا

## پھر ابر اکھل گیا جسدم لوائے حمد کی جہڑ کا

زبان سے دعوئ الفت کا بہت آسان بہت آسان | دکان دیکھی بہت اونچی مگر پھیکا ملا پکوان
ہزاروں دیکھ ڈالیں جنس دنیا کی بھری دکان | نہ پایا ایک میں بھی گوہر حب علی ارزان

## بہت ڈہونڈا گیا دنیا کا ہر بازار چوہڑ کا

حدیث کنت مولا پر خلوص دل سے عامل ہیں
مراتب جانتے ہیں فقر کے وہ جو کہ کامل ہیں
جہاں جوش ولا آیا وہاں ہم حق سے واصل ہیں
ادہر نام علی نکلا اُدہر جنت میں داخل ہیں

**خدا سے اس طرح معاملہ ٹھہر گیا تڑپڑ کا**

صلاح مولا کا در رحمت سے پاتا ہے
خطاب ملہم غیبی حضور حق سے پاتا ہے
فرید حیدری کا قول ہم کو یاد آتا ہے
یہ وہ ماکول مشکل ہی کلیجہ منہ کو آتا ہے

**علی کی منقبت لکھنا نہیں کھانا ہی پاپڑ کا**

سناؤں کیا لحقین میں واقعات عالم رویا
جو دیکھا دل نے تھا جلوہ وہ آنکھوں نے رکھا پردہ
بیان کرتا تہ دل سے صفات حیدر والا
فرید اس قافیہ ناقص نے لطف منقبت کھویا

**گمان ہوتا ہی اپنے شعر پر مجذوب کی بڑ کا**

# خمسہ کرسی نور

عالم نہ تہا جب کچھ بھی تہا پردۂ اخفائی ماضی کی نہ پرستش تھی نے حال و تمنائی
کیا ہی جو بس پردہ اب دیتا ہے دکھلائی ہر زیب دہِ کرسی وہ نور خود آرائی

**کیسا یہ تماشہ ہی۔ ہی کون تماشائی**

مدت سے تجسس مین ہے دیدۂ شیدائی پر کام نہین دیتی کچھ قوت بینائی
کچھ دل مین تمنا ہی کچھ آنکھ ہی بھر آئی دکھلا دے ذرا ہم کو کیا چیز نظر آئی

**آئینۂ وحدت مین او مست خود آرائی**

بھاپ اُٹھ کے گئی اوپر وہ ابر مطیر آئی کس شکل مین تھی پہلے کس حال مین بھر آئی
پانی مین تھی اک بجلی با دل مین نظر آئی آنکھوں نے وہ ظاہر ہے جو دل مین اُتر آئی

**گویائی مین خاموشی مین گویائی**

سکتے کا ہی اک عالم نے تاب و شکیبائی مجنون کی ہے اک صورت ہی خلق تماشائی
مدہوش ہی یا بیخود او عاشق شیدائی کیون بند ہے کیا دیکھا او چشم تمنائی

**اس آئینۂ دل مین کیا چیز نظر آئی**

کچھ فرق نہ تھا جبکہ پوشیدہ و پیدا مین | معدوم نہ تھا مائل معلول و ہیولیٰ مین
آرام سے تھے ساکن منزل گمہ اخفا مین | معلوم نہین کب سے تھے خواب تمنا مین

گھبرا کے کھلین آنکھین جب کن کی صدا آئی

ہونے کا تھا وہ ظاہر عرصہ سے جو پنہان تھا | واجب کی طرف مائل وہ مصدر امکان تھا
جھک جھک کے ہر اک اسکو ہر سمت سے نگران تھا | دیکھا تو سر منبر اک گوہر رخشان تھا

جب غور کیا اسمین اک شکل نظر آئی

اک بزم تھی روحانی اک نور کا منظر تھا | اک شمع فروزان تھی اک جھاڑ منور تھا
فانوس مین تھی شمع یا شمع کا مظہر تھا | ایک اس کو کہون کیونکر اک نور دو پیکر تھا

دو تائی تھی یکتائی یکتائی مین ہمتائی

اول مین کہا کنت آخر مین کہا کنت | کیا قند مکرر ہے ارشاد نبی کنت
خالق بھی کہے کن تو مخلوق کہے کنت | کیون اسکی معیت مین کہتے نہ نبی کنت

تھا روز ازل کن مین مضمر ہوا مولائی

ہے ذکر مین الحق کے کچھ رمز خفی الحق | فقرا کے یہان کیون ہے یہ ذکر جلی الحق
احمد کا وصی بیشک خالق کا ولی الحق | ہے لحمک لحمی کا یہ قول نبی الحق

ظاہر مین تھی دو صورت باطن مین تھی یکتائی

جبریل سا ہو خادم یہ شان امیری تھی — احمد کا جو ہو ہمدم یہ شان وزیری تھی
کونین سے مستغنی حیدر کی فقیری تھی — کیا مال ہے یہ دُنیا کیا چیز امیری تھی

**تھا فخر کا جو باعث حیدرؑ کی تھی فقرائی**

شہرہ ہے کہو کس کا اقلیم سخاوت مین — آرام کیا کس نے بستر پہ رفاقت مین
شمشیر کھنچی کس کی احمد کی حمایت مین — تھا ناز نبی کس پر میدان شجاعت مین

**ہر رزم کو سر کر کے تلوار علی آئی**

ہون پیر خراباتی قدسی ہین مُرید اپنے — ہر جام تصور مین ہے جلوہ دید اپنے
یاد رخ حیدر سے ہے گھر مین یہ عید اپنے — ہے اُنس مناقب سے کیا دل کو فرید اپنے

**اِسطرح تغزل مین یہ منقبت آرائی**

پھر کانون مین اس دل کے آواز الست آئی — پھر آنکھین ہوئین جویان وہ جلوہ یکتائی
پھر برق ازل چمکی پھر دل مین تڑپ آئی — لکھ جوشش مستی مین اک مطلع بالائی

**پھر گنبد حیدر سے رحمت کی ہوا آئی**

اعجاز ہے اک کلمہ اک بات مسیحائی — آنکھون سے نہو ظاہر تو کیا ہے مسیحائی
آنکھون مین بھری مستی ہے مست توانائی — توحید کے ساغر مین بٹتی ہے مسیحائی

**مولا تجھے زیبا ہے صد دعوی یکتائی**

کیا یاد نہین تم کو یہ بات پیمبر کی — فرمایا تھا مین نور ہی جو شان ہین حیدر کی
ہون محو تجلی مین اک نور دو پیکر کی — کلمہ کی جگہ رٹ ہے یا حیدر حیدر کی

**بیگانہ ہوئین سب سے اس در کا تولائی**

توحید کی یہ نعمت ہے عنصر سے نا واقف — اسلام کی یہ دولت ہے کفر سے نا واقف
مسلم بھی کہین دیکھے ہین شکر سے نا واقف — پیتے ہین مے حیدر رہین سکر سے نا واقف

**اللہ رے ترا ایدل انداز شکیبائی**

کیا قدر ہو مستون مین آب مے احمر کی — آنکھون مین چڑھی سرخی ہے بادہ کوثر کی
ساقی مجھے کچھ دیدے تھوڑی گل جعفر کی — مے پی کے کرون مدحت مین ساقی کوثر کی

**رضوان سے کہو لائے اک ساغر مینائی**

ہم نام ہے وہ حق کا یہ شان علی دیکھو — ثانی نہین رکھتا ہے داماد نبی دیکھو
خالق کا علی دیکھو احمد کا ولی دیکھو — ہے عرش کا ہم پایہ یہ باب علی دیکھو

**کرتے ہین ملک آکر اس در پہ جبین سائی**

خوشبوئے نجف لیکر پھر باد صبا آئی — پھر ہوک اٹھی دل مین پھر غم کی گھٹا چھائی
ہونے کو ہے اب شاید پھر بادیہ پیمائی — پھر دل مین ہوا پیدا وہ جوشش تولائی

**پھر قلب نے لی ہچکی پھر یاد علی آئی**

پھر برق نہان تڑپی پھر ابر نہیں آہین
پھر شوق نے کچھ پھونکا پھر گھر کے اڑین آہین
پھر سر و نفس پا کر عین آب ہوئین آہین
پھر آنکھ سے کچھ برسا کچھ لیکے چلین آہین

جاتے ہین لیئے عرضی یہ مردم دریائی

اک نور کی ہو پتلی ہین برج شرف آنکھین
گر نور نہو اس مین ہین مشکل خذف آنکھین
دکھلادو نہین مجکو ہین کسکی طرف آنکھین
نرگس کی طرح اپنی ہین ستئے نجف آنکھین

آجا مری پتلی مین او گوہر بینائی

ہم مست ہین آشفتہ بھنورے کی طرح ریش پر
گل چھوڑ کے کب بیٹھا بتلاؤ تو وہ خس پر
رکھا ہو وہان کیا اب اس قصر مسدس پر
رضوان سے کہو آئے اس روضۂ اقدس پر

بیٹھا ہو وہاں کیا وہ جنت یہ اتر آئی

قطرہ نہ رہا کچھ بھی جب لے لیا دریا نے
اثبات و نفی کھولا ہے کلمۂ اِلّا نے
بیمار کی پرسش کی آخر کو مسیحا نے
پہونچایا فرید آخر اس جوش تولّا نے

سر ہو در مولا پر کس شان سے موت آئی

# علی امام منست و منم غلام علی

خدا کا نام جو نام خدا ہے نام علی
نبی سے پوچھ لو کس جا یہ ہی مقام علی
دوائے درد دل مستمند نام علی
علی امام منست و منم غلام علی

ہزار جان گرامی فدائے نام علی

تڑپ رہا ہے بہت دن سے تشنہ کام علی
خدا کے واسطے ساقی پلے وہ جام علی
دیوں مین جام تو لائے لالہ فام علی
علی امام منست و منم غلام علی

ہزار جان گرامی فدائے نام علی

خدا خدا کہو کس جا یہ ہے مقام علی
بلند رفعت کرسی سے بھی ہی بام علی
معین خلق ہی مشکلکشا ہے نام علی
علی امام منست و منم غلام علی

ہزار جان گرامی فدائے نام علی

علی علی نہ کہوں کیوں نہ لوں مین نام علی
بنانا بگڑے ہوئے دلکو ہے یہ کام علی
ازل سے قاسم جنت ہے لا کلام علی
علی امام منست و منم غلام علی

ہزار جان گرامی فدائے نام علی

علی ہو مصحف ناطق یہی ہے نام علی　　قسم خدا کی کلام خدا کلام علی
بنائے وصل ہے یا عین مین ہے لام علی　　علی امام منست و منم غلام علی

**ہزار جان گرامی فدائے نام علی**

فرشتے آئے جو بہر سوال آنکھ کھلی　　اٹھا کے پوچھا کہ من ربک بقہر جلی
دیا جواب یہ مین نے بصد خروش دلی　　علی امام منست و منم غلام علی

**ہزار جان گرامی فدائے نام علی**

ہوا جو عرصہ محشر تو ایک بھیڑ چلی　　کسیکو دوزخ و جنت کسیکو دید ملی
کہا فرید نے مستی مین جبکہ آنکھ کھلی　　علی امام منست و منم غلام علی

**ہزار جان گرامی فدائے نام علی**

## حیدریم قلندرم مستم — بندۂ مرتضیٰ علی ہستم

# خمسہ

گے فنا ہست من بقا ہستم — آن ید اللہ گرفت تا دستم
نے ز بالا و نے من از پستم — حیدریم قلندرم مستم
بندۂ مرتضیٰ علی ہستم

او مرا داد دست در دستم — از تولائے مرتضےٰ مستم
دست از ماسوا بخوبی شستم — حیدریم قلندرم مستم
بندۂ مرتضےٰ علی ہستم

کاروان چو از جہان بستم — از سر قصر در لحد رفتم
بر سوال نکیر من گفتم — حیدریم قلندرم مستم
بندۂ مرتضےٰ علی ہستم

از سرِ عشق این سخن گفتم — دُرِ وحدت فرید من سفتم
حق نہاد دست بر دستم — حیدریم قلندرم مستم
بندۂ مرتضےٰ علی ہستم

# فریاد مہجوران

نہ مونس باشد ما را نہ ہمدم
جگر صد چاک بر لب نالۂ غم
بعشاقان بپا شد بزم ماتم
زمہجوری برآمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

فراقت کرد ما را سخت پُر غم
نظر کُن یا محمدؐ سوئے قلبم
طبیب ما بگیر از لطف دستم
زمہجوری برآمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

نثار تو شوم اے زندہ جانم
اگر یک روز دیدارت بیابم
بہر لحظہ فغان از دل برآرم
زمہجوری برآمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

عجب با درد افتاد دست کارم
چو شاخ خشک من بے برگ و بارم
نہ تنہا من بعشقِ تو نزارم
زمہجوری برآمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

غم فردا زند چو نے بجانم     ربوده طاقت و تاب و توانم
بہ پیشِ بارگاہت چون نہ نالم     زمہجوری بر آمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

بیا اے مایۂ جان من فگارم     ز درد عشق ہجران بے قرارم
بجز ذات تو دیگر کس ندارم     زمہجوری بر آمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

فریدی من بہ دنیا گرچہ خوارم     تعال اللہ محمدؐ را غلامم
صبوحی کن عطا من تشنہ جانم     زمہجوری بر آمد جان عالم

ترحم یا نبی اللہ ترحم

# ماہ قبلہ

هویدا شد ز شرقِ قبلہ ماہے | نہ ماہے بلکہ آن نورِ الٰہے
نہ رحمت بلکہ خود رحمت پناہے | تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

کنی بر حال لب خشکان نگاہے

تو خضرے راہ و من گم کردہ راہے | پناہے دہ مرا عالم پناہے
تو دریاے کرم من خشک کاہے | تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

کنی بر حال لب خشکان نگاہے

خجستہ پیکرے فرخندہ شاہے | معین بے کسان عزت پناہے
روا باشد کنی بر من نگاہے | تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

کنی بر حال لب خشکان نگاہے

بچرخ دلبری خورشید جاہے | بکاخ مرسلان رخشندہ ماہے
جبین ما ہمہ لے فرش راہے | تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

کنی بر حال لب خشکان نگاہے

فغان از دل کشم شام و پگاہے — نشستہ بے خبر بر خاک راہے
بہ جو مستسقے ہوس دارم بچاہے — تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

**کنی بر حال لب خشکان نگاہے**

صنم ستم ز سر تا پا گناہے — شفیع ما بجز بر من نگاہے
زنم نعرہ باین روے سیاہے — تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

**کنی بر حال لب خشکان نگاہے**

فریدی می کند پیوستہ آہے — کند سرمہ چو یابد خاک راہے
نگاہے یا رسول اللہ نگاہے — تو ابرے رحمتی آن بہ کہ گاہے

**کنی بر حال لب خشکان نگاہے**

# اسوۂ حسنہ

شاخے گلے زگلشن سردار اتقیا
افتاد از قضا بہ سر دشت کربلا

ہیہات نور دیدۂ سلطان انبیا
صد حیف شد شہید بہ شمشیر اشقیا

اے دل بکن فغان و بزن سینہ در الم
اے جان بسوز بر عطش اہل کربلا

ہے ہے چہ قہر رحمت عالم بریدہ شد
وے وے چہ رفت بر سر سلطان اولیا

آب فرات خشک نہ شد اے چہ بوالعجب
محروم ابن ساقی کوثر ز قطرہا

بر تشنگان چشمۂ کوثر کہ موج زد
پر آب دیدہ بود مگر ز آب چشمہا

غرقاب گشت کشتی آل نبی بدشت
کشتی نوح کے چنین افتاد در بلا

دور یزید رفت بماند ست نام بد
تا حشر ہست ماتم سلطان کربلا

از ما سلام بر چو سحر بگذری صبا
بر روضۂ حسین شہنشاہ اولیا

رحمت نما بخلق کہ تو ابن رحمتے
افتادہ است امت جد تو در بلا

ہاں ہاں بیا داز سر الطاف کن نظر
نازک خرام در صف ماتم ز کربلا

خامش مشو فرید تو ہم از گریستن
شورست در ملائکہ با نالہ و بکا

## رُباعی

توصیفِ حق بوصفِ صفتہائے احمد است — حمد احد بجلوۂ میمِ محمد است

حمدش بوصل در الف ولام و میم بود — زینجا فرید میمِ محمد مشدد است

## یہ محفل میلاد رسول عربی ہے

واللہ عجب شان ہے کیا شان نبی ہے — ہر سمت بپا نعرۂ انت الحسبی ہے

رحمت لئے ہاتھوں میں ہے وہ بادۂ وحدت — بے قدر نگاہوں میں شراب عنبی ہے

ہٹنے کو ہے اب ظلمت تشریک کا سایہ — زروروں پہ مگر تابش خورشید نبی ہے

وحدت کی ہوا لائی ہے یہ رنگ بہاری — آنے کو نمو پر چمن مطلبی ہے

دنیا کا طبیب آیا ہے اے عیسئ دوران — بیمار کی نبض اب کف رحمت میں دبی ہے

دنیائے کرم وہ ہے وہی رحم مجسم — والی ہے ضعیفوں کا وہ مولائے صبی ہے

وہ خلق عظیم ہے مسبب کا سبب بھی — اسباب کا باعث وہ رسول عربی ہے

وہ نور ہے میثاق کا وہ جلوۂ موسیٰ — وہ عیسئ مریم کا طبیب قلبی ہے

افزوں ہے کہیں مرتبہ ہر ایک فزوں سے — من النوری کہا حق نے یہ عالی نسبی ہے

جنت میں کیا حق نے ہے دیدار کا وعدہ — ہم سے جو کوئی پوچھے وہ دیدار نبی ہے

جس شخص نے دیکھا تجھے اللہ کو دیکھا
من رانی فقد حق ہی بڑی شان نبی ہی

قرآن مین خدا کرتا ہے تاکید محبت
ایمان ہے جسے کہتے ہین تولائے نبی ہے

اخلاق گران مایہ کی کیا بات ہی تیرے
دلدادہ جو ہندی ہی تو شیدا عربی ہے

لاچار ترے تجھ سے ہین امداد کے طالب
آلودۂ عصیان ہین شفاعت طلبی ہے

بیخود ہین تجھے دیکھ کے وہ یوسف کنعان
انگشت مسیحا کی بھی دانتون مین دبی ہے

ہر ذرۂ امکان بنا شرق تجلے
پرتوے خورشید جمال عربی ہے

موسے سے کہو دیکھین جمال رخ احمد
برق متحیر طور مین کیا بوالعجبی ہے

جبریل کے ہمراہ فرشتے ہین ادب سے
آتے ہین چلے خواہش دیدار نبی ہے

غلمان لیے ہاتھون مین ہین طشت اور صراحی
خوشبوے جنان حورون کی مٹھی مین دبی ہے

آتے بڑے انداز سے ہین فرش زمین پر
شہرہ ہے بہت دور کہ میلاد نبی ہے

وہ کون ہے جسے کہتی ہے مخلوق محمدؐ
وہ کون جو فردوس مین رحمت لقبی ہے

کعبہ ہی کھڑا شوق مین آغوش کشادہ
کہتا ہے نزول شرف نور نبی سے ہے

ناگاہ صدا آئی در رب وہب سے
اب برج شرف مطلع خورشید نبی ہے

پیدا ہوے دنیا مین اٹھو رحمت عالم
تعظیم نہ کرنا یہ بڑی بے ادبی ہے

اخلاق و مروت کی ہے اک شکل مجسم
فطرت جسے کہتے ہین وہ دامان نبی ہے

اب ہند سے بہر بلا لیجیئے مدینہ
بیتاب ہے دل خواہش صلت طلبی ہے

مداح ترا ایک فریدی بھی ہے شاہا
سو جان سے فدا تجھ پہ یہ امی و ابی ہے

لکھا مطلع پر تو زبہ تبدیل و قوافی
نعت شہ کونین مین جوش قلبی ہی

کیا ہے کہ سر حشر بڑی دھوم مچی ہے
آرا ستہ ہو عرش تو کرسی بھی سجی ہو
آتا بڑے انداز سے خالق کا ولی ہے
جو غایت صدر مرخفی اور جلی ہے
انوار کی قندیل درخشان ہے سر خلد
غلمان ہین پیراستہ حورون مین خوشی ہے
جو باد ولادیر اٹھی روز ازل تھی
الفت مین بھری مست ہو بطحہ کو چلی ہے
وہ عاشق دیدار ہے فرقت مین جلی ہو
سو جان سے نثار چمن مطلبی ہے
لب پر ہے شتا سیتہ بریان مین محبت
زوروں مین ہے یہ عالم امکان کو چلی ہے
کہتی ہوئی آتی ہے چلو عاشق دیدار
کیسی وہ کلی گلشن ایجاد کی بانی
کمے مین کھلی باغ خلیلی مین کلی ہے
وہ روح ریاحین ہو عجب جلوہ گری ہے
ہاتف کی یہ آواز تھی یا باد صبا تھی
اک فوج ہے ارواح کی بطحہ کو چلی ہے
کمے مین ہے ہر سمت وہ نغماے الٰہی
جنت جسے کہتے ہین وہ ہاشم کی گلی ہے
ارواح کا مجمع ہے تو حورون کا ہو جھرمٹ
میلا ہو کہ محفل ہو کہ شادی یہ رچی ہے
جبریل لئے ساتھ فرشتون کے قشون ہین
اور روح رسولون کی بھی اک صف مین کھڑی ہے
وا لّیل کے ہاتھون مین عصا ہاے منور
والفجر لئے خط شعاعی کی چھڑی ہے
وہ شمع ہو اس محفل پر نور مین روشن
جو قطرۂ مومی ہے وہ موتی کی لڑی ہے
آتے ہین زیارت کو سر فرش ملائک
نزدیک در بیت وہب بھیڑ لگی ہے
ظاہر ہوا وہ یرحمک اللہ تعالےٰ
عیسیٰ کی بشارت وہ رسول عربی ہے
وہ کون نبی نور خداوند دو عالم
وہ کون جو اللہ کا مطلوب دلی ہے
وہ کون نبی سید سردار رسل ہے
وہ کون رہا جس کو شفاعت کی ملی ہے
وہ احمد مرسل ہو وہ محمود وہ حامد
محبوب وہ اللہ کا اللہ ولی ہے

رحمت کا وہ دریا ہے کرامت کا سفینہ — طوفان حوادث میں وہ نوح ازلی ہے

بیکس کا ہے ہمدرد وہ کمزور کا حامی — اللہ کی قوت ہے وہ زور وہبی ہے

وہ ہے افق نور میں اک ماہ درخشاں — تاریکی ظلمات میں خورشید جلی ہے

ہم پوچھتے دنیا سے ہیں تبلائے تو ہمکو — انصاف ہے پر شرط محمد سا کوئی ہے

وحدت کا وہ قلزم ہے وہ اخلاق کا چشمہ — کوثر کی ہے اک دھار جو زمزم سے ملی ہے

دیکھا جو ترے نور کو فاران پہ روشن — عیسیٰ یہ پکار اُٹھے کہ واللہ وہی ہے

مداح فریدی ہے شہ ہر دوسرا کا
دربان ہے حیدر کا یہ خدمت بھی ملی ہے

# زمانہ کیوں نہ ہو محبوب رب العالمین صدقے

زمانہ کیوں نہ ہو محبوب رب العالمین صدقے
تری اس صورت زیبا پہ جبریل امین صدقے

جمال لعل لب پہ شیفتہ لعل بدخشاں ہے
در دنداں کی ضو پہ کیوں نہ ہو در ثمین صدقے

تمہارے حسن روح افزا پہ عاشق ماہ کنعاں ہے
لب جاں بخش پہ ہیں عیسی گردوں نشیں صدقے

تمہارا حسن تھا اللہ اکبر کہ قدسیوں پہ
ہوا عرش خدا محبوب رب العالمین صدقے

خیال عارض گلگوں و پیشانی کی الفت میں
قمر نے دل کیا صدقے تو سورج نے جبیں صدقے

ہوئے طفلی ہی میں تجھ سے روز ہجرت تک
علی ابن ابی طالب امیر المومنین صدقے

تمنا ہے مدینہ میں پہنچ کر سید عالم
ترے روضہ پہ ہو جائے فرید دل حزیں صدقے

## رُباعی

نشانے می دہد حق را نشانِ بے نشان است | بخفت طور ست عاشق را اتمقام لامکان است
چہ خواہی گنج عرفانے بعشق بو ترابی شو | فریدی حق ہمی گویم کہ گنج شایگان است

## نصیری کا خدا پیدا ہوا اللہ کے گھر مین

خدا عالم ہی کیا نکلے زبان سے مدح حیدر مین | خمار بادۂ وحدت بھرا ہے کاسۂ سر مین
لہر اٹھی تھی جب روز ازل دریاے سرمدی | علی کا نور مثل آب تھا قدرت کے گوہر مین
وہ گوہر کونسا تھا گوہر تخلیق آدم تھا | نہ تھا کچھ فرق ظاہر مظہر و اظہار و مظہر مین
بظاہر خاک کا پتلا صدف تھا بحر باطن کا | لہر لیتا تھا دریاے حقیقت آب گوہر مین
کہ موج پر ہوا بطن صدف مین درفشان ہو کر | ہوئی بارش در مکنون کی وحدت کے سمندر مین
اٹھایا دامن قدرت نے دریاے جلالی کو | چھپا کر درج طینت مین رکھا دنیا کے منظر مین
یہ درج گوہر اجلال وہ حق کی امانت تھی | لیا میثاق عفت اور رکھا جسم پیمبر مین
یہی وہ نور قدرت تھا جو آدم سے مسیحا تک | دکھاتا ضو تھا اپنی یہ چمک کر بحر اور بر مین
امانت دار اسکے جس طرح ہارون و موسیٰ تھے | اسی صورت سے آئی یہ امانت ہاشمی گھر مین
محمد مصطفے خود جوہر درِ حقیقت تھے | عیان تھی آب اس موتی کی نور روے حیدر مین
یہ کیسی آب جسپر آبروے دو جہان صدقے | یہ کیسی آب جو روح روان تھی کن کے جوہر مین
یہ ہی وہ آب جو نشو و نما تھا دو نون عالم کا | اسی کے حسن کا شہرہ ہی ہر استھان و مندر مین
کہین وہ آدم کا مقصد کہین یہ ایلیا منظر | کہین استاد قدسی اور کہین خالق کے پیکر مین

نہان تہا ایک مدت تک یہ آب گوہر قدرت
یقین ہوتا ہی وہ بطن صدف سے آنیوالا ہی
تلاطم آج برپا ہی حقیقت کے سمندر مین
ضیا پھیلی ہی پہلے سے مگر اللہ کے گھر مین

اٹھو اے عاشقان روے زیبا اہل چلودیکھو
ملک کہتے ہین صل اللہ تبون مین شور برپا ہی
جمال مظہر اعلی عیان ہی روے حیدر مین
نصیری کا خدا پیدا ہوا اللہ کے گھر مین

وہ بیخود ذات واحد بیخودی مین باخدا آیا
سبحان اللہ چمکا نور عرفان روے حیدر مین
نصیری کیون نہ دیکھے نور ناصر ذات حیدر مین
طلوع مہر وحدت ہی حقیقت کے سمندر مین

ضیا پھیلے گی بحر و بر مین اس مہر درخشان کی
یہ مطلع زہد وعرفان کا یہ مقطع علم مطلق کا
گر ہنگا رہنمائی یہ طلسم خیر اور شر مین
مدینہ علم کے معنی کو دیکھو باب حیدر مین

یہ عالم علم کا ہے اور عالم ملک امکان کا
نگاہ حق نما سے دیکھنے والا کوئی دیکھے
فنا وصف علی مین اور بقا ذات پیمبر مین
عیان ہی یہ در شہوار حق دریاے گوہر مین

فنا فی الذات وباقی فی المعانی شان ہی اسکی
فریدی یہ صفت کافی ہی بس اس پاک باطن کی
یہی وہ رمز مخفی ہے جو ہے اللہ اکبر مین
خلاصہ یہ کہ وہ پیدا ہوا اللہ کے گھر مین

چمک اٹھا یہ مطلع نور بنکر وصف حیدر مین
وسیلہ حیدر مشکلکشا کافی ہے محشر مین
ضیا ایسی کہان ہی مطلع خورشید خاور مین
سواے حمد آتا ہے نظر داماں حیدر مین

علی وہ کون جو نور خدا دست الہی ہے
علی کو دیکھئے دل سے مراتب پر نظر کیجیے
علی وہ کون جو شامل رہا نور پیمبر مین
خدا کی شان ظاہر ہے امام بندہ پرور مین

عیان سکہ ہی نقد دل مین اس شاہ ولایت کا
علی کی ذات نوح العالمین ہی بناے فانی کی
شبیہ روے حیدر جلوہ گر ہے قلب مضطر مین
فقط نام علی بیڑا ہی طوفان کمدر مین

علی کے وصف بیحد لاتعد اور لا سمجھئے
مبارک ہو کہ آتا ہی حریم خانہ حق سے
صفت اللہ کی دیکھو کتاب روے حیدر مین
سراج ملت بیضا رسول اللہ کے گھر مین

فریدی بدحت مولا مین ہین وہ گنج عرفان ہین
دبا دینگے فرشتے مجکو خاک کوے حیدر مین

# منقبت چند یادگار از احسن

از سید احسن التوحید ٹپنسر عظیم آبادی

بآب حسن کلامت ابیضِ خور بسحاب — سواد خط لشب آرائے مہ بروے نقاب

بہ طبع بادبہاری ز فیض ابر خیال — دمیدہ سبزۂ مضمونِ گل بصحن کتاب

کسے را ککلک ازل گر نشست بخت زبون — زفیض حسن تو شد طفل معنی باآب

گرت خرام قلم شد بفرق ہفت سباع — بنجون رسید عطارد ز برج پیچ و داب

چہ مہدِ دامنِ احسن کہ طبع زاد فرید

کہ طفل یک شبہ بازندہ ہم بنازِ بخواب

# تصنیفات جناب صفدر مرزاپوری

**بزم خیال** جس مین شعرائے اُردو فارسی کی مجالس کے لطائف وظرائف کو ترتیب دیا گیا ہے برجستہ گوئی اور حاضر جوابی کے بہترین نمونے دکھائے گئے ہین فارسی اور اُردو کے اُن منتخب اشعار کو لیکر جن کا کسی لطیفہ یا دلچسپ قصہ سے تعلق ہے اس کی مفصل کیفیت بیان کی ہے خوش مذاق حضرات کے لئے تفریح طبع کا بہترین سامان ہے اس کے ساتھ ادبی اور تاریخی ضیافت ہم خرما و ہم ثواب کا مصداق ہے۔ قیمت ایکروپیہ۔

**مشاطۂ سخن** اپنی نوعیت کے لحاظ سے دنیائے ادب مین پہلی کتاب ہے جس مین مسلم الثبوت اور ماہرین فن اساتذہ کی وہ اصلاحین جمع کی گئی ہین جو انھون نے اپنے شاگردرشیدون کو دین اور جن کی بدولت وہ شاعری کی دنیا مین آفتاب اور ماہتاب بنکر چمکے انتخاب مین صرف انھین باکمالون کو لیا ہے جن کا حرف حرف قابل تسلیم ہو اور جن کو اُردو دنیا مسلم مانتی ہو جناب ناسخ۔ آتش۔ اسیر۔ ذوق۔ غالب۔ مومن۔ منیر۔ نسیم دہلوی۔ انیس دبیر۔ امیر۔ داغ۔ تسلیم۔ جلال۔ ایسی ہستیان نہین ہین کہ جن کی اصلاحات قابل توجہ نہون شاعرانہ مذاق رکھنے والے حضرات کے لئے نایاب تحفہ ہے قیمت ایکروپیہ

**مرقع ادب** ہندوستان کے مشہور انشاپردازون امیر۔ داغ۔ جلیل۔ اکبر۔ حالی۔ ریاض۔ آزاد برہم۔ مہدی۔ نیر۔ چھپن نامور اہل قلم کے پرازمعلومات خطوط کا مجموعہ ایک ایک فقرہ موتیون کی لڑی ہے قیمت حصہ اول ۱۲؍ حصہ دوم ۱۲؍

**دور فلک** لکھنؤ کا دردانگیز واقعہ امیر و داغ کا موازنہ محبت کی تصویر قیمت آٹھ آنے ۸؍

ملنے کا پتہ **صدیق بکڈپو لکھنؤ**

عطر گلاب ۔ ۸؍ ۱۲؍ ۱؍ ۲؍ ہے للعہ صہ عسہ عسہ

عطر موتیا ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر گلحنا ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ

عطر مشک حنا ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر کیوڑہ ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر عروس ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر اگر ۔ ہے عسہ

عطر گل صنوبر ۔ عا؍ ہے للعہ

عطر حنا ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر چمبیلی ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر سہاگ ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر شمامۃ العنبر ۔ للعہ صہ

عطر پانڑی ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍

عطر عروس ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر شاہ پسند ۔ صہ عسہ

عطر مخلوط عنبری ہے

**شاہی آملہ ہیر آئل** جو خوشبودار ہونیکے علاوہ مقوی دماغ بھی ثابت ہوا ہے جسکو ہر طبقہ کے نفیس مزاج شائقین نے اسکے عجیب و غریب فائدوں کا تجربہ کرنیکے بعد بہت پسند کیا ہے۔ علاوہ اسکے خوشبودار اسقدر ہے کہ دماغ ہر وقت تر و تازہ رہتا ہے گویا یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم پھولوں کے باغ میں بیٹھے ہیں۔ قیمت فی شیشی ۸؍ اونس ۱۲؍ علاوہ محصول

عطر مخلوط آصفی عسہ فی تولہ

عطر زعفران ۔ عا؍ ہے

عطر خس ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍

عطر نرگس ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر مجموعہ ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر مٹی ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ

روح خس سبز ہے للعہ صہ ہے ہے

ناگیسر کہنہ ۔ عسہ سہ

عطر موگرہ ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر مولسری ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ

عطر سیوتی ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر سورنگی ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

عطر فتنہ ۔ ۸؍ ۱۲؍ عا؍ عا؍ ہے للعہ صہ

روح پانڑی ۔ عا؍ ہے للعہ

روح گلاب ۔ عسہ سہ عہ لسہ لعہ ما؍

عطر شاہ ناز ۔ للعہ صہ ہے عسہ

روغن بیلہ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے
روغن کیوڑہ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ سے
روغن خاسبز ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے
روغن سنترہ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ
روح الائچی ۔ سے للعہ صہ ر
روغن موگرہ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ سے
روسہ اصلی ۔ ہ عہ عہ ر
روغن گل ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے
روغن کدو ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے ر
روغن دارچینی عہ عہ ر
روغن کامنی ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے عہ
روغن جوہی ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ سے ر

روغن چمیلی ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے ر
روغن مصالحہ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ سے ر
روغن خاسرخ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے
روح سنترہ ۔ صہ ر سے ر سے عہ ر
روغن مولسری ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ سے عہ ر
عہ عہ ر
روغن بادام عہ عہ ر
روغن کاہو ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ ر سے ر
روغن لونگ ۔ سے عہ عہ ر
روغن آملہ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ صہ سے
عہ عہ ر

# عطردان چوبی خانہ دار معہ شیشی منقش

عطردان ۱۲ خانہ معہ شیشی منقش ۔ لعہ سے ہعہ ر سے ر صہ للعہ ر
عطردان ۸ خانہ ۔ ۔ سے ر صہ للعہ ر سے
عطردان ۶ خانہ کلاں ۔ ۔ عہ۱۲ر سے للعہ عطردان ۶ خانہ اوسط عہ۱۲ر
عطردان ۶ خانہ خرد ۔ ۔ عہ ر عطردان مخملی ۱۲ خانہ عہ ر سے ر سے ر
عطردان مخملی ۱۲ خانہ سے ر سے ر صہ عطردان مخملی ۶ خانہ للعہ عطردان مخملی ۶ خانہ ۔ للعہ ر

شاہی زردہ فیکٹری وکٹوریہ اسٹریٹ لکھنؤ

## تمباکو مئی خوردنی

اگر بلا اصلاح کئے کھایا جائے تو دل و دماغ کیلئے مضر ہی اور خشکی پیدا کرتا ہی لیکن کیمیائی طریق پر مصلح اور مقوی اجزا شامل کرکے اسے بہت کچھ نفع بخش بنایا جاسکتا ہی۔ رطوبات بارِدہ کو پاک کرتا ہی کھانسی اور دماغی نزلہ کو مفید ہی۔ معدہ کے بعض قسم کے جراثیم کو مارتا ہی ریاح اور بلغم کا دافع اور مخرج ہی پھر بھی لاکھ روپیہ کی ایک بات یہ ہی کہ جبتک جوانی جواب ندے اور حرارت غریزی میں کمی نہ آئے اسکا زیادہ استعمال مناسب نہیں البتہ بڈھوں اور معدہ کے کمزور لوگوں کیلئے مفید ہی لیکن اس شرط کیساتھ کہ اسکی اصلاح کردیگئی ہو ہمنے اسی خیال کو مدنظر رکھکر طبی طریق پر مشک زعفران وغیرہ مفرح اور نشاط انگیز اجزا شامل کرکے تیار کیا ہی کہ ذرا سا پان میں ملاکر کھانیسے لعاب دہن خوشذائقہ ہوجاتا ہی اور گھنٹوں منھ سے خوشبو آتی رہتی ہی۔ ایک بار امتحانا ہمارا بنایا ہوا

# شاہی زردہ

استعمال کرکے دیکھئے پھر آپ ساری عمر دوسری جگہ کی تمباکو کا نام نہ لیں گے۔ کم سے کم ایک بار تجربہ کریں،

## یہ لفاظی نہیں ہی بلکہ امر واقعی ہی

ہمارے مال کی عمدگی کا سبب یہ ہی کہ تعلیم یافتہ اور برسوں کے تجربہ کار ماہرین فن کی نگرانی میں مال تیار ہوتا ہی اور کاریگر بھی ایسے پختہ کار ہیں کہ جنکی عمریں اسی کام میں صرف ہوئی ہیں اور ایسے ہی ماہرین فن کے بنائے ہوئے مال پر لکھنؤ کو ناز ہی۔ یہاں کا بنا ہوا تمباکو تمام ہندوستان ہی نہیں بلکہ ممالک غیر تک میں عزیز ہے

# لکھنؤ

## تمام ہندوستان کی سب سے بڑی منڈی ہی

یہ شہر ایک زمانہ میں ہندوستان کا پیرس رہچکا ہے اسوقت اقطاع عالم کے استادان فن یہاں جمع تھے جنھوں نے ہر شے میں کچھ نہ کچھ خوبی اور خوش اسلوبی پیدا کی۔ اسی زمانہ میں تمباکو کی اصلاح ہوئی۔ اور مابعد پے درپے تجربات اسکو اور چار چاند لگاتے گئے آج استادان فن جس صحیح نسبت سے اسمیں دیگر مصلح اجزا شامل کرتے ہیں وہ چند صدی پیشتر ناممکن تھا تمباکو میں خوشبودار اور خوشذائقہ اجزا ملانا آسان کام نہیں ہے۔

ملنے کا پتہ۔ شاہی زردہ فیکٹری گنڈہ ریا سٹریٹ لکھنؤ

پبلشر احسن التوحید معرفت حافظ معصوم علی بھدیوان لکھنؤ